حاصل ہوا۔

(۴)

سرورِ عالمؐ کی بعثت کے بعد جن خوش نصیبوں کو قبولِ اسلام میں تقدم کی سعادت نصیب ہوئی، حضرت اُمِ ایمنؓ بھی ان میں شامل تھیں۔ سابقین اوّلین کی اس مقدس جماعت کو جن زہرہ گداز مصائب و آلام کا سامنا کرنا پڑا یہ تاریخ کا ایک اندوہناک باب بھی ہے اور عزم و استقامت کی ایک ایمان افروز داستان بھی۔ حضرت اُمِ ایمنؓ اسی داستان کا ایک کردار تھیں۔ کفار کی ایذا رسانیوں سے وہ بھی محفوظ نہ رہ سکیں۔ جب پانی سر سے گزر گیا تو حضورؐ نے ۵ سنہ نبوت میں مسلمانوں کو حبشہ کی طرف ہجرت کی اجازت دے دی۔ اس سال گیارہ مردوں اور چار خواتین نے ہجرت کی۔ پھر ۶ سنہ نبوت میں ۸۳ مردوں اور ۱۸ خواتین کی ایک جماعت نے حبشہ کی غریب الوطنی اختیار کی۔ ان کے علاوہ بھی بہت سے مسلمان اکاّ دکاّ ہجرت کر کے حبشہ چلے گئے۔

ابن سعدؒ کے بیان کے مطابق حضرت اُمِ ایمنؓ بھی ایسے ہی مہاجرین میں شامل تھیں۔ وہ چند سال حبش میں قیام کرنے کے بعد غزوۂ اُحُد سے پہلے مدینہ منورہ واپس آئیں۔ لیکن حافظ ابن عبدالبرؒ، طبرانی اور بلاذری نے لکھا ہے کہ وہ ہجرتِ نبوی کے وقت مکہ ہی میں مقیم تھیں۔ چند ماہ بعد ان کے شوہر حضرت زیدؓ بن حارثہ (جو ان سے پہلے ہجرت کر کے مدینہ چلے گئے تھے) مکہ آئے اور اُم المومنین حضرت سودہؓ اور حضورؐ کی دو صاحبزادیوں حضرت فاطمۃ الزہراؓ اور حضرت اُمِ کلثومؓ کے علاوہ حضرت اُمِ ایمنؓ اور اپنے فرزند حضرت اُسامہؓ کو بھی اپنے ساتھ مدینے لے گئے۔

غزوۂ اُحُد (۳ھ) کے وقت اگرچہ حضرت اُمِ ایمنؓ کافی معمر تھیں لیکن ان کے دل نے گوارا نہ کیا کہ گھر میں بیٹھی رہیں۔ چنانچہ وہ ان خواتین میں شامل ہو گئیں جو مجاہدین کو پانی پلاتی تھیں اور مریضوں کی تیمارداری کرتی تھیں۔ اُحُد کے بعد وہ غزوۂ خیبر میں شریک ہوئیں اور یہی خدمت انجام دی۔ بعض روایتوں میں ہے کہ ان کے صاحبزادے ایمنؓ بھی اس جنگ میں ان کے ساتھ شریک ہوئے اور بڑی بہادری سے لڑ کر شہید ہو گئے۔ لیکن اکثر

کتبِ سِیَر میں شہدائے خیبر کی فہرست میں حضرت ایمنؓ کا نام نہیں ملتا۔ البتہ ابنِ اسحاق نے انہیں شہدائے حنین میں شمار کیا ہے اور لکھا ہے کہ وہ ان آٹھ صحابہ میں تھے جو غزوۂ حنین میں شروع سے اخیر تک حضورؐ کے ساتھ میدانِ جنگ میں جمے رہے۔ ان آٹھ میں سے صرف ایمنؓ رتبۂ شہادت پر فائز ہوئے۔ حضرت اُمِّ ایمنؓ نے ان کی شہادت پر بڑے صبر و ضبط سے کام لیا۔ اور ایمنؓ کے فرزند حجاج کو اپنے سایۂ عاطفت میں لے لیا۔ حجاج بڑے ہو کر فضلائے مدینہ میں شمار ہوئے۔ چند احادیث بھی ان سے مروی ہیں۔

جنگِ موتہ میں اُمِّ ایمنؓ کے شوہر حضرت زیدؓ بن حارثہ نے شہادت پائی تو انہیں بہت صدمہ ہوا تاہم رحمتِ عالمؐ کی سرپرستی اور دلداری نے ان کے غم کو بڑی حد تک ہلکا کر دیا۔ ان کے فرزند حضرت اسامہؓ بن زیدؓ سے سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم بڑی محبت فرماتے تھے اور وہ "حِبّ رسول اللہ"[1] مشہور تھے۔ حضورؐ کو اپنے متعلقین میں حضرت حسنؓ اور حسینؓ سے زیادہ کسی سے محبت نہ تھی، لیکن آپ بعض دفعہ اس محبت میں حضرت اسامہؓ کو بھی شریک فرما لیتے تھے۔ صحیح بخاری میں ہے کہ حضورؐ ایک زانو پر حسنؓ اور دوسرے پر اسامہؓ کو بٹھاتے اور پھر فرماتے:

"خدایا میں ان دونوں سے محبت کرتا ہوں اس لیے تو بھی ان سے محبت فرما۔"

حضرت اسامہؓ سے حضورؐ کی غیر معمولی محبت دیکھ کر بعض لوگ ان سے حسد کرنے لگے اور انہوں نے مشہور کر دیا کہ اسامہؓ زیدؓ کی صلب ہی سے نہیں (یہ جنگِ موتہ سے پہلے کا واقعہ ہے) حاسدوں کی اس شر انگیزی کی زد حضرت اُمِّ ایمنؓ پر بھی پڑتی تھی۔ حضورؐ کے سمعِ اقدس تک یہ بات پہنچی تو آپ سخت آزردہ خاطر ہوئے۔ اسی زمانے میں اتفاق سے ایک دن عرب کا مشہور قیافہ شناس مجزز مدلجی حضورؐ کی خدمت میں حاضر ہوا۔ اس وقت حضرت اسامہؓ اپنے والد زیدؓ کے ساتھ سر سے پاؤں تک ایک چادر اوڑھے ہوئے لیٹے تھے۔ باپ اور بیٹے دونوں کے صرف پاؤں چادر سے باہر تھے۔ حضورؐ نے مجزز سے

---

[1] رسول اللہ کے محبوب

فرمایا: "ذرا بتاؤ تو ان پاؤں کا آپس میں کیا تعلق ہے؟" مجزز نے پاؤں پر نظر ڈالی اور عرض کی "یہ باپ اور بیٹا ہیں" اس کا جواب سن کر حضورؐ کو بڑی مسرت ہوئی اور حاسدین کی زبان ہمیشہ کے لیے بند ہو گئی۔

سنہ ۱۱ ھ میں حضورؐ نے جنگ موتہ کا بدلہ لینے کے لیے ایک لشکر تیار فرمایا جس میں حضرت ابوبکر صدیقؓ، حضرت عمر فاروقؓ، حضرت ابوعبیدہؓ بن الجراح، حضرت سعدؓ بن ابی وقاص، حضرت سعیدؓ بن زید اور کئی دوسرے جلیل القدر صحابہ شامل تھے لیکن ذات رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم نے اس لشکر کی قیادت پر نوجوان اسامہؓ بن زیدؓ کو مقرر فرمایا۔ اس وقت حضورؐ کی علالت کا آغاز ہو چکا تھا تاہم آپؐ نے اس لشکر کو کوچ کا حکم دیا۔ اس نے مدینہ سے چل کر جُرف کے مقام پر پڑاؤ ڈالا۔ اسی دوران میں حضورؐ کی علالت شدید سے شدید تر ہو گئی۔ حضرت اُمّ ایمنؓ خاندانِ ہاشمی کے بہت سے مرد اور عورتوں کا وقت آخر دیکھ چکی تھیں۔ حضورؐ کی بیماری میں کچھ ایسی علامات پائیں کہ انہیں یقین ہو گیا کہ اب حضورؐ اس دارِ فانی سے رخصت ہو رہے ہیں۔ فوراً حضرت اُسامہؓ کے پیچھے آدمی دوڑایا کہ حضورؐ ہمیں داغ مفارقت دے رہے ہیں فوراً مدینہ آؤ۔ چنانچہ حضرت اسامہؓ بعض دوسرے صحابۂ کرامؓ کے ہمراہ فوراً جُرف سے مدینہ واپس آ گئے اور حضورؐ کے وصال کے بعد آپؐ کی تجہیز و تکفین میں شریک ہوئے۔

حضرت اُمّ ایمنؓ کو حضورؐ کی رحلت سے سخت صدمہ پہنچا۔ فرطِ الم سے نڈھال ہو گئیں ان کا رونا تھمتا ہی نہیں تھا۔ حضرت ابوبکر صدیقؓ اور حضرت عمر فاروقؓ کو معلوم ہوا تو ان کے پاس تشریف لے گئے اور تسلی دیتے ہوئے فرمایا: "رسولِ اکرمؐ کے لیے خدا کے پاس بہتر چیز موجود ہے۔" حضرت اُمّ ایمنؓ نے جواب دیا۔ "یہ تو مجھے معلوم ہے۔ روتی میں اس لیے ہوں کہ اب وحی الٰہی کا سلسلہ منقطع ہو گیا۔" یہ سن کر حضرت صدیقؓ اور حضرت فاروقؓ پر رقت طاری ہو گئی اور دونوں رونے لگے۔

یہ روایت صحیح مسلم کی ہے۔ طبقات ابن سعد میں ہے کہ لوگوں نے حضرت اُمّ ایمنؓ کو سمجھایا تو کہنے لگیں۔ "یہ تو میں جانتی تھی کہ رسول اللہؐ سے مفارقت ہو گی لیکن

رونا مجھے اس بات پر آتا ہے کہ اب وحی کا سلسلہ منقطع ہو گیا۔"

(۵)

حضرت اُمِ ایمنؓ نے نہ صرف حضورؐ کو گود میں کھلایا تھا اور آپؐ کی پرورش کی تھی بلکہ آپؐ کے والد، والدہ، دادا اور دوسرے بزرگوں کی آنکھیں بھی دیکھی تھیں، اس لیے حضورؐ ان کی بے حد تعظیم فرمایا کرتے تھے اور اکثر ان کے گھر تشریف لے جاتے تھے۔ آپؐ فرمایا کرتے تھے "میری والدہ کے بعد اُمِ ایمن میری ماں ہیں۔" چنانچہ حضورؐ انہیں "امی" کہہ کر خطاب فرمایا کرتے تھے۔ صحیح بخاری میں ہے کہ آپؐ ان کی طرف اشارہ کر کے فرمایا کرتے تھے "ھذا بقیۃ اھل بیتی" حضرت اُمِ ایمنؓ کو بھی حضورؐ پر بڑا ناز تھا۔ ایک دفعہ آپؐ ان کے گھر تشریف لے گئے تو انہوں نے آپؐ کی خدمت میں شربت پیش کیا۔ حضورؐ نے اس کے پینے میں (کسی وجہ سے) عذر کیا (غالباً آپؐ روزہ سے تھے جس کا اظہار نہ فرمایا) اس پر اُمِ ایمنؓ نے خفگی کا اظہار کیا۔ تاہم حضورؐ نے ان کی باتوں کا مطلق برا نہ مانا۔ حضورؐ کے پاس انصار کے دیئے ہوئے بہت سے نخلستان تھے۔ جب بنو قریظہ اور بنو نضیر پر غلبہ حاصل ہوا تو حضورؐ نے انصار کو ان کے نخلستان واپس کرنا شروع کیے ان میں سے کچھ نخلستان حضرت انسؓ بن مالک کے بھی تھے جو حضورؐ نے اُمِ ایمنؓ کو عطا کر دیئے تھے۔ جب حضورؐ نے یہ نخلستان حضرت انسؓ کو واپس لوٹائے اور وہ ان کا قبضہ لینے گئے تو حضرت اُمِ ایمنؓ ان کے واپس دینے میں متردد ہوئیں۔ حضورؐ کو اطلاع ملی تو آپؐ نے ان باغات سے دس گنا زیادہ عطا فرما کر اُمِ ایمنؓ کو راضی کر دیا۔

(۶)

علامہ ابن اثیرؒ نے اُسد الغابہ میں لکھا ہے کہ حضرت اُمِ ایمنؓ نے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی رحلت کے پانچ چھ ماہ بعد حضرت ابوبکر صدیقؓ کے عہدِ خلافت میں وفات پائی لیکن دوسری مستند روایتوں سے اس روایت کی تائید نہیں ہوتی۔ حافظ ابنِ حجرؒ نے "اصابہ" میں لکھا ہے کہ ۲۴ھ میں حضرت عمر فاروقؓ نے شہادت پائی

تو امِ ایمنؓ کو بہت صدمہ ہوا۔ روتی تھیں اور کہتی تھیں "آج اسلام کمزور پڑ گیا"۔ صاحب طبقات علامہ ابنِ سعد کا بیان ہے کہ حضرت عثمان ذوالنورینؓ کے عہدِ خلافت میں کھجور کے درختوں کی قیمت بہت بڑھ گئی تھی یہاں تک کہ ایک درخت ایک ہزار پر اٹھتا تھا اسی زمانہ میں ایک دن حضرت اُسامہؓ بن زید نے ایک درخت کی پیڑی کھوکھلی کر کے اس کا مغز نکالا۔ لوگوں نے حیران ہو کر پوچھا "یہ آپ کیا کر رہے ہیں کہ اتنے قیمتی درخت کو ضائع کرتے ہیں۔" حضرت اسامہؓ نے جواب دیا:

"میری ماں نے اس کی فرمائش کی تھی اور وہ جس چیز کا حکم دیتی ہیں میں اس کی تعمیل کرنا اپنا فرض سمجھتا ہوں۔"

اس روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت اُمِ ایمنؓ، حضرت عثمانؓ کے عہدِ خلافت تک زندہ تھیں اور صحیح یہی ہے کہ انہیں کے دورِ خلافت میں انہوں نے بڑی طویل عمر کے بعد وفات پائی، ان سے چند حدیثیں بھی مروی ہیں۔ راویوں میں حضرت انسؓ بن مالک، حنشؒ بن عبداللہ اور ابویزید مدنیؒ شامل ہیں۔

رضی اللہ تعالیٰ عنہا

# حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا بنتِ عبد المُطّلب

( ۱ )

غزوۂ احزاب (۵ھ ہجری) میں سارے عرب کے مشرکین اور یہود نے متحد ہو کر مرکزِ اسلام پر یلغار کر دی تھی اور خاص مدینہ منورہ کے اندر یہودِ بنو قریظہ غداری کر کے اہلِ حق کی جانوں کے لاگو ہو گئے تھے۔ مسلمانوں کے لیے یہ بہت بڑی آزمائش تھی، لیکن آفریں، اللہ کے ان پاکباز بندوں پر کہ کیا مجال ایک لمحے کے لیے ان کے پائے استقامت میں لغزش آئی ہو۔ انھوں نے تو اپنی جانیں اور مال راہِ حق میں بیع کر دیئے تھے اور زندگی کے آخری سانس تک کفر و شرک کے طوفانوں سے ٹکرانے کا تہیہ کر رکھا تھا۔ تاہم عورتوں اور بچوں کو گھر کے دشمنوں، یہودِ بنو قریظہ کی دست درازی اور شر سے بچانا ضروری تھا۔ چنانچہ رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے تمام مسلمان خواتین اور بچوں کو بنظرِ احتیاط انصار کے ایک قلعہ فارع یا اطم میں منتقل کر دیا اور حضرت حسّان رضی اللہ عنہ بن ثابت (شاعرِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم) کو ان کی نگرانی پر مامور فرما دیا۔ قلعہ اگرچہ خاصا مضبوط تھا، لیکن پھر بھی یہ انتظام خطرے سے یکسر خالی نہ تھا۔ سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم اپنے تمام جاں نثاروں کے ہمراہ جہاد میں مشغول تھے اور بنو قریظہ کے محلے اور اس قلعے کے درمیان کوئی فوجی دستہ موجود نہ تھا۔ انہی پُر آشوب ایام میں ایک دن ایک یہودی اس طرف آ نکلا اور قلعے میں موجود لوگوں کی سُن گُن لینے لگا۔ حسنِ اتفاق سے ایک بوڑھی لیکن صحت مند خاتون نے اس یہودی کو دیکھ لیا، وہ اپنی خداداد فراست سے سمجھ گئیں کہ یہ شخص جاسوس ہے، اگر اس نے بنو قریظہ کے شریر النفس لوگوں کو جا کر بتا دیا کہ قلعے میں صرف

عورتیں اور بچے ہیں تو ہو سکتا ہے وہ میدان خالی دیکھ کر قلعے پر حملہ کر دیں۔ چنانچہ انھوں نے نگرانِ قلعہ حضرت حسانؓ سے کہا کہ باہر نکل کر اس یہودی کو قتل کر دیں۔

حضرت حسانؓ نے عذر کیا۔ اس کا سبب اہلِ سِیَر کے نزدیک ان کی جسمانی یا قلبی کمزوری تھی جو کسی مرض میں مبتلا رہنے کی وجہ سے پیدا ہو گئی تھی۔ بعض روایتوں میں ہے کہ انھوں نے اس موقع پر یہ جواب دیا:

"میں اس یہودی سے لڑنے کے قابل ہوتا تو اس وقت رسول اللہؐ کے ساتھ نہ ہوتا؟"

وہ خاتون حضرت حسانؓ کا جواب سن کر فوراً اُٹھیں، خیمے کی ایک چوب اکھاڑی قلعے سے باہر آئیں اور اس یہودی کے سر پر اس زور سے ماری کہ وہ وہیں ڈھیر ہو گیا۔ حافظ ابن حجرؒ نے "اصابہ" میں لکھا ہے کہ یہودی کو قتل کرنے کے بعد انھوں نے حضرت حسانؓ سے کہا، جا کر اس کا سر کاٹ لاؤ، انھوں نے اس میں بھی عذر کیا تو بہادر خاتون نے خود ہی اُس کا سر کاٹ کر قلعے سے نیچے پھینک دیا۔ یہودِ بنی قریظہ کو کٹا ہوا سر دیکھ کر یقین ہو گیا کہ قلعہ کے اندر بھی مسلمانوں کی فوج موجود ہے چنانچہ انھیں قلعے پر حملہ کرنے کی ہمت نہ پڑی۔ علامہ ابن اثیرؒ جزری کا بیان ہے کہ پھر اس خاتون نے حضرت حسانؓ سے کہا: "اب جا کر مقتول یہودی کا سامان اتار لو" وہ بولے: "مجھے اس کی خواہش نہیں" ابن اثیرؒ کہتے ہیں کہ یہ پہلی بہادری تھی جو ایک مسلمان عورت سے ظاہر ہوئی۔ چنانچہ سرورِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے انھیں مالِ غنیمت میں سے حصہ عطا فرمایا۔

یہ شیر دل خاتون جن کی شجاعت اور بے خوفی نے ایک بڑا خطرہ ٹال دیا اور تمام مسلمان عورتوں اور بچوں کو یہودیوں کے دستِ ستم سے بچا لیا، بنو ہاشم کی چشم و چراغ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی پھوپھی حضرت صفیہؓ بنت عبد المطلب تھیں۔

(۲)

حضرت صفیہؓ بنت عبد المطلب کا شمار بڑی جلیل القدر صحابیات میں ہوتا

ہے۔ وہ ہالہ بنت وہیب (یا اہیب) بن عبد مناف بن زہرہ بن کلاب بن مرّہ کے بطن سے تھیں۔ جو سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی والدہ ماجدہ آمنہ بنت وہب بن عبد مناف کی چچا زاد بہن تھیں۔ اس رشتے سے وہ حضورؐ کی خالہ زاد بہن بھی ہوتی تھیں۔ شیرِ خدا حضرت حمزہؓ شہیدِ اُحد اُن کے حقیقی بھائی تھے۔ سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے والدِ ماجد عبداللہ، عبدالمطلب کی ایک دوسری بیوی فاطمہ بنت عمرو کے بطن سے تھے اس رشتے سے حضرت صفیہؓ حضورؐ کی پھوپھی تھیں، اس لیے اُنہیں عمّۃ النبیؐ کہا جاتا ہے حضورؐ کی دوسری پھوپھیوں، اُمِ حکیم بیضا، امیمہ، عاتکہ، برّہ اور اروی کے اسلام کے بارے میں اہلِ سِیَر میں اختلاف ہے، لیکن حضرت صفیہؓ کے اسلام پر سب کا اتفاق ہے۔ ابنِ اثیرؒ نے "اُسد الغابہ" میں لکھا ہے۔ "والصحیح انہ لم یسلم غیرھا" صحیح یہ ہے کہ ان کے سوا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی کسی پھوپھی نے اسلام قبول نہیں کیا۔

اگرچہ ابنِ سعدؒ اور حافظ ابنِ قیمؒ نے عاتکہ اور اروی کو بھی اسلام لانے والی خواتین میں شامل کیا ہے لیکن حضرت صفیہؓ کا یہ شرف پھر بھی باقی رہتا ہے کہ وہ دعوتِ حق کے آغاز ہی میں سعادت اندوزِ ایمان ہو گئیں اور سابقون الاولون کی اس مقدّس جماعت میں شمار ہوئیں جس کو اللہ تعالیٰ نے کھلے لفظوں میں جنّت کی بشارت دی ہے۔ سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کی ولادت کے زمانے میں بہت تھوڑا فرق ہے۔ اس لیے وہ قریب قریب حضورؐ کی ہم سن تھیں۔

(۳)

حضرت صفیہؓ کا پہلا نکاح حارث بن حرب اُموی سے ہوا جس سے ایک لڑکا پیدا ہوا، اس کے انتقال کے بعد عوّام بن خویلد قرشی الاسدی کے عقدِ نکاح میں آئیں جو اُم المومنین حضرت خدیجۃ الکبریٰ کے بھائی تھے۔ حواریِ رسولؐ حضرت زبیرؓ انہی عوّام سے پیدا ہوئے۔ حضرت زبیرؓ ابھی کمسن ہی تھے کہ سایۂ پدری سے محروم ہو گئے۔ اس وقت حضرت صفیہؓ بالکل جوان تھیں، لیکن اس کے بعد انھوں نے ساری زندگی بیوگی کے عالم میں کاٹ دی۔ رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم مبعوث ہوئے اور لوگوں کو حق کی طرف

بلانا شروع کیا تو حضرت صفیہؓ نے بلا تامل اسلام قبول کر لیا۔ اُن کے ساتھ ہی اُن کے سولہ سالہ فرزند حضرت زبیرؓ بھی حلقہ بگوشِ اسلام ہو گئے۔

حضرت صفیہؓ نے زبیرؓ کی تربیت نہایت عمدہ طریق سے کی، اُن کی خواہش تھی کہ اُن کا فرزند بڑا ہو کر ایک نڈر اور بہادر سپاہی بنے۔ چنانچہ وہ حضرت زبیرؓ سے سخت محنت و مشقت کا کام لیتیں اور وقتاً فوقتاً زجر و توبیخ اور زدوکوب سے بھی گریز نہ کرتیں۔ حضرت زبیرؓ کے چچا نوفل بن خویلد ایک دن بھتیجے کو ماں کے ہاتھوں پٹتے دیکھ کر بے تاب ہو گئے اور حضرت صفیہؓ کو سختی سے ڈانٹا کہ اس طرح تو تم بچے کو مار ڈالو گی۔ نوفل نے بنو ہاشم اور اپنے قبیلے کے بعض دوسرے لوگوں سے بھی کہا کہ وہ صفیہؓ کو بچے پر سختی کرنے سے روکیں۔ جب اُن کی سخت گیری کا چرچا عام ہوا تو انھوں نے لوگوں کے سامنے یہ رجز پڑھا ؎

مَنْ قَالَ اِنِّیْ اُبْغِضُہٗ فَقَدْ کَذَبَ

اِنَّمَا اَضْرِبُہٗ لِکَیْ یَلَبَّ

"جس نے یہ کہا کہ میں اس (زبیرؓ) سے بغض رکھتی ہوں اس نے غلط کہا، میں اس کو اس لیے پیٹتی ہوں کہ عقلمند ہو۔"

وَیَھْزِمَ الْجَیْشَ وَیَاْتِیَ السَّلَبَ

"اور فوج کو شکست دے اور مالِ غنیمت حاصل کرے!"

حافظ ابنِ حجر عسقلانیؒ نے "اصابہ" میں لکھا ہے کہ حضرت زبیرؓ کو لڑکپن میں ایک جوان اور قوی آدمی سے مقابلہ پیش آ گیا۔ انھوں نے ایسی ضرب لگائی کہ اس کا ہاتھ ٹوٹ گیا۔ لوگوں نے حضرت صفیہؓ سے شکایت کی تو انھوں نے معذرت کرنے کی بجائے لوگوں سے سوال کیا: "تم نے زبیرؓ کو کیسا پایا بہادر یا بزدل؟"

غرض ماں کی تربیت کا یہ اثر ہوا کہ حضرت زبیرؓ بڑے ہو کر ایک فولادِ صف شکن اور ضیغمِ شجاعت بنے۔ مبدأ فیض نے حضرت زبیرؓ کو یوں بھی فطرتِ سعید سے نوازا تھا، ماں کی تربیت نے اُن کی خوبیوں کو اور بھی چمکا دیا اور اُن کے دل میں اسلام

اور داعی اسلام کی محبت کوٹ کوٹ کر بھر دی۔ رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم سے حضرت زبیرؓ کی والہانہ شیفتگی کا عجیب عالم تھا۔ بعثت کے ابتدائی زمانے میں ایک دن جب یہ افواہ سنی کہ حضورؐ کو نصیب دشمناں مشرکین نے گرفتار کر لیا ہے یا شہید کر دیا ہے تو ایسے بے قرار ہوئے کہ آؤ دیکھا نہ تاؤ تلوار سونت کر برق رفتاری سے آستانہ نبوی پر پہنچے۔ حضورؐ کو وہاں بخیریت موجود پایا تو جان میں جان آئی اور چہرہ فرطِ بشاشت سے گلنار ہو گیا۔ حضورؐ نے اُن کی شمشیر برہنہ کی طرف اشارہ کر کے فرمایا: "زبیرؓ یہ کیا ہے؟"

عرض کیا: "یا رسولؐ اللہ میرے ماں باپ آپؐ پر قربان، میں نے سنا تھا کہ آپ کو دشمنوں نے گرفتار کر لیا ہے یا شاید آپ شہید کر دیئے گئے ہیں۔"

حضورؐ نے مسکراتے ہوئے فرمایا: "اگر واقعی ایسا ہو جاتا تو تم کیا کرتے؟"

حضرت زبیرؓ نے بے ساختہ عرض کیا: "یا رسولؐ اللہ خدا کی قسم میں اہلِ مکہ سے لڑ مرتا۔"

(۴)

۵ھ بعثت میں حضرت صفیہؓ کو اپنے محبوب لختِ جگر کی عارضی جدائی کا صدمہ سہنا پڑا، قبولِ اسلام کے بعد دوسرے مسلمانوں کی طرح زبیرؓ بھی کفار کے جور و ستم کا ہدف بن گئے تھے، بالخصوص اُن کا چچا نوفل بن خویلد اُن پر بڑا ظلم و ستم ڈھاتا تھا۔ چنانچہ حضورؐ کے ایما پر بندرہ بلاکشانِ اسلام کا ایک قافلہ رجب ۵ھ میں حبش کی طرف ہجرت کر گیا، اس میں حضرت زبیرؓ بھی شامل تھے۔ ماں پر اُن کی جدائی سخت شاق تھی، لیکن حضورؐ کے ایما اور بیٹے کی سلامتی کے خیال سے انھوں نے بڑے صبر اور حوصلے کے ساتھ فرزند عزیز کو کالے کوسوں دُور روانہ کر دیا۔ اُن مہاجرین راہِ حق کو حبش میں ابھی تین ہی مہینے گزرے تھے کہ انھوں نے ایک دل خوش کُن خبر سُنی۔ یہ کہ مشرکین مکہ نے اسلام قبول کر لیا ہے یا (ایک دوسری روایت کے مطابق) یہ کہ رسولِ اکرمؐ اور کفار کے درمیان مصالحت ہو گئی ہے چنانچہ شوال ۵ھ بعد بعثت میں سب (یا ان میں سے اکثر) مہاجرین مکے واپس آ گئے۔

اُن میں حضرت زبیرؓ بھی تھے۔ جب وہ مکے کے قریب پہنچے، تو معلوم ہوا کہ یہ خبر بالکل غلط تھی، چنانچہ واپس آنے والے سبھی حضرات قریش کے کسی نہ کسی سردار کی پناہ حاصل کر کے مکے میں داخل ہوئے۔ علامہ بلاذریؒ کا بیان ہے کہ حضرت زبیرؓ بن العوام نے زمعہ بن الاسود کی پناہ حاصل کی۔ حضرت صفیہؓ اپنے لختِ جگر سے مل کر بہت خوش ہوئیں اور اُن کے یوں اچانک بخیریت واپس آجانے پر سجدۂ شکر بجا لائیں۔ مکے میں کچھ عرصہ قیام کے بعد حضرت زبیرؓ نے تجارت کا شغل اختیار کر لیا اور تجارتی قافلوں کے ساتھ شام آنے جانے لگے۔ اُسی زمانے میں حضرت صفیہؓ نے حضرت زبیرؓ کی شادی حضرت اسماءؓ بنتِ ابوبکر صدیقؓ سے کر دی یوں وہ صدیقِ اکبرؓ کی سمدھن بن گئیں۔

(۵)

اربابِ سِیَر نے لکھا ہے کہ حضرت صفیہؓ نے اپنے فرزند حضرت زبیرؓ کے ساتھ مدینہ منورہ کو ہجرت کی۔ مختلف روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ جس وقت رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم ارضِ مکہ کو الوداع کہہ کر عازمِ مدینہ ہوئے، تو حضرت زبیرؓ تجارت کے لیے شام گئے ہوئے تھے۔ جب وہ شام سے مکے واپس آرہے تھے تو راستے میں سرورِ عالمؐ اور حضرت ابوبکر صدیقؓ سے ملاقات ہوئی جو مکے سے ہجرت کر کے مدینہ تشریف لے جا رہے تھے۔ حضرت زبیرؓ نے حضورؐ اور حضرت ابوبکر صدیقؓ (اپنے خسر) کی خدمت میں چند سفید کپڑے تحفۃً پیش کیے اور وہ یہی سفید کپڑے زیب تن فرما کر مدینے میں داخل ہوئے۔ صحیح بخاری میں حضرت عروہ بن زبیرؓ سے روایت ہے:

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم، زبیرؓ سے ملے جو تاجر مسلمانوں کے ایک قافلے کے ساتھ شام سے پلٹ رہے تھے، زبیرؓ نے رسول اللہ اور ابوبکرؓ کو سفید کپڑے پہنائے۔" (بخاری کتاب المناقب باب ہجرۃ النبیؐ)

مکے واپس آنے کے تھوڑے ہی عرصے بعد حضرت زبیرؓ نے اپنی والدہ حضرت صفیہؓ اور اہلیہ حضرت اسماءؓ بنتِ ابی بکر صدیقؓ کے ہمراہ مدینے کی طرف ہجرت کی اور کچھ مدت قباء میں قیام پذیر رہے۔ وہیں ۱ھ میں (اور ایک دوسری روایت کے مطابق ۲ھ میں)

حضرت اسماءؓ کے بطن سے حضرت عبداللہ بن زبیرؓ پیدا ہوئے۔ حضرت صفیہؓ کے اس پوتے کی ولادت تاریخ اسلام میں بڑی اہمیت کی حامل ہے۔ اس لیے کہ اُن کی ولادت سے پہلے کئی ماہ تک کسی مہاجر کے ہاں اولاد نہیں ہوئی تھی اور یہودِ مدینہ نے مشہور کر دیا تھا کہ ہم نے مسلمانوں پر جادو کر دیا ہے، اور ان کا سلسلہ نسل منقطع کر دیا ہے۔ حضرت عبداللہؓ پیدا ہوئے تو مسلمانوں کو بے حد مسرت ہوئی اور انہوں نے جوشِ انبساط میں اس زور سے نعرہ ہائے تکبیر بلند کیے کہ دشت وجبل گونج اٹھے۔ مدینہ منورہ میں حضرت صفیہؓ، حضرت زبیرؓ کے ساتھ ہی رہتی تھیں اور وہ ان کی دل وجان سے خدمت کرتے تھے۔

(۶)

غزوۂ اُحد (سنہ ۳ ہجری) میں جب ایک اتفاقی غلطی سے جنگ کا پانسہ پلٹ گیا اور مسلمانوں میں انتشار پھیل گیا، تو حضرت صفیہؓ ہاتھ میں نیزہ لیے مدینہ سے نکلیں۔ جو لوگ میدانِ جنگ سے منہ موڑ کر مدینہ کی طرف آ رہے تھے اُن کو شرم اور غیرت دلاتی تھیں اور نہایت غصے سے فرماتی تھیں: "رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو چھوڑ کر چل دیے؟"

رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت صفیہؓ کو میدانِ جنگ کی طرف آتے دیکھا تو اُن کے ثابت قدم فرزند حضرت زبیرؓ کو پاس بلا کر ارشاد فرمایا:

"صفیہؓ اپنے بھائی حمزہؓ کی لاش نہ دیکھنے پائیں۔"

حضرت حمزہؓ مردانہ وار لڑتے ہوئے جبیر بن مطعم کے غلام وحشی بن حرب کے برچھے سے شہید ہو گئے تھے۔ ہند بنت عتبہ نے اپنے باپ عتبہ (مقتولِ بدر) کے جوشِ انتقام میں اُن کی نعش کا مثلہ کیا تھا۔ یعنی ناک اور کان کاٹ ڈالے تھے، بلکہ اس سے بھی بڑھ کر سید الشہداءؓ کا پیٹ چاک کر کے اُن کا کلیجہ نکال کر چبا ڈالا تھا۔ رسولِ اکرمؐ نہیں چاہتے تھے کہ صفیہؓ اپنے محبوب اور شجاع بھائی کی لاش کو اس حالت میں دیکھیں۔ حضرت زبیرؓ نے اپنی ماں کو حضورؐ کے ارشاد سے مطلع کیا تو وہ اس کا سبب سمجھ گئیں، بولیں: "مجھے معلوم ہو چکا ہے کہ میرے بھائی کی لاش بگاڑی گئی ہے۔ خدا کی قسم

مجھے یہ پسند نہیں، لیکن میں صبر کروں گی اور انشاء اللہ ضبط سے کام لوں گی۔"

حضورؐ حضرت صفیہؓ کے جواب سے آگاہ ہوئے تو آپؐ نے انھیں شہیدِ راہِ حق حضرت حمزہؓ کی لاش دیکھنے کی اجازت دے دی۔ وہ بادیدۂ پُرنم لاش پر آئیں اور اپنے محبوب بھائی کے جسم کے ٹکڑے بکھرے دیکھ کر ایک آہِ سرد کھینچی اور اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْن پڑھ کر خاموش ہو گئیں، پھر اُن کے لیے دعائے مغفرت مانگی اور اُن کی تدفین کے لیے دو چادریں حضورؐ کی خدمت میں پیش کر کے واپس مدینہ چلی گئیں۔

حافظ ابن حجرؒ نے "اصابہ" میں بیان کیا ہے کہ حضرت صفیہؓ نے حضرت حمزہؓ کی شہادت پر ایک پُر درد مرثیہ کہا جس کے ایک شعر میں رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کو یوں مخاطب کیا:

اِنَّ یَوْمًا اَتٰی عَلَیْکَ لَیَوْمٌ
کُوِّرَتْ شَمْسُہٗ وَکَانَ مُضِیْئًا

ترجمہ: "آج آپ پر وہ دن آیا ہے کہ آفتاب سیاہ ہو گیا ہے۔ حالانکہ اس سے پہلے وہ روشن تھا۔"

ایک روایت میں ہے کہ حضرت صفیہؓ محبوب بھائی کے لیے دعائے مغفرت مانگ کر اپنے آنسو ضبط نہ کر سکیں اور بے اختیار رونے لگیں، سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے انھیں روتے دیکھا تو آپؐ کی آنکھوں سے بھی سیلِ اشک رواں ہو گیا۔ پھر آپؐ نے حضرت صفیہؓ کو صبر کی تلقین کرتے ہوئے فرمایا:

"مجھے جبریل امینؑ نے خبر دی ہے کہ عرشِ معلیٰ پر حمزہؓ بن عبدالمطلب کو اسداللہ و اسدالرسول (اللہ کا شیر اور رسولؐ کا شیر) لکھا گیا ہے۔"

( ۷ )

غزوۂ احزاب (۵ھ) میں حضرت صفیہؓ نے جس بے مثال شجاعت اور بے خوفی کا مظاہرہ کیا اس کا ذکر اوپر آچکا ہے۔ اس وقت اُن کی عمر اٹھاون برس کے لگ بھگ تھی۔

ارباب سیر نے لکھا ہے کہ حضرت صفیہؓ نہایت زیرک، دور اندیش، شجاع اور صابر خاتون تھیں اور تمام عرب میں اپنے حسب و نسب اور قول و فعل کے اعتبار سے امتیازی درجہ رکھتی تھیں۔ اللہ تعالیٰ نے انھیں ملکۂ شاعری بھی عطا کیا تھا۔ سیرت کی بعض کتابوں میں اُن کے کہے ہوئے چند مرثیے ملتے ہیں جن کے مطالعے سے معلوم ہوتا ہے کہ کلام میں نہایت فصاحت و بلاغت تھی۔ اپنے والد عبدالمطلب کی وفات پر اُنھوں نے جو مرثیہ کہا اس کے چند اشعار یہ ہیں: (ترجمہ)

"رات کو ایک نوحہ کرنے والی کی آواز نے مجھے رُلا دیا۔

وہ ایک مردِ کریم پر نوحہ کناں تھی۔

اور اس حال میں میرے آنسو موتیوں کی طرح میرے گالوں پر بہنے لگے۔

افسوس ہے اس مردِ کریم کی موت پر

جو بیہودہ نہ تھا اور اس کی بزرگی کا چرچا دُور دُور تک تھا۔

وہ عالی نسب، صاحبِ جود و سخا اور قحط سالی میں لوگوں کے لیے ابرِ رحمت تھا۔

پس اگر انسان کو اپنی قدیم بزرگی کی وجہ سے دوام ہوتا

(لیکن دوام کی کوئی صورت نہیں)

تو وہ مردِ کریم اپنی قدیم شرافت اور فضیلت کی بنا پر بہت زمانے تک زندہ رہتا۔"

رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم حضرت صفیہؓ کے بھتیجے، خالہ زاد بھائی اور شوہر کے بہنوئی تھے۔ بچپن میں اُنھوں نے حضورؐ کے ساتھ ایک ہی گھر میں پرورش پائی تھی اس لیے انھیں حضورؐ سے غیر معمولی محبت تھی۔ سرورِ عالمؐ کو بھی اُن سے بڑا تعلقِ خاطر تھا اور آپؐ اُن کے فرزند حضرت زبیرؓ کو اکثر "ابن صفیہؓ" کہہ کر پکارا کرتے تھے۔ ۱۱ھ میں حضورؐ نے رحلت فرمائی تو حضرت صفیہؓ پر کوہِ الم ٹوٹ پڑا۔ اس موقع پر انھوں نے جو دردناک مرثیہ کہا، اس کے چند اشعار یہ ہیں: (ترجمہ)

"یا رسولؐ اللہ آپ ہماری اُمید تھے

آپ ہمارے محسن تھے، ظالم نہ تھے

آپ رحیم تھے، ہدایت کرنے والے اور تعلیم دینے والے تھے۔

آج ہر رونے والے کو آپ پر رونا چاہیے۔

رسول اللہ پر میری ماں، خالہ، چچا اور ماموں قربان ہوں،

پھر میں خود اور میرا مال بھی۔

کاش اللہ ہمارے آقا کو ہمارے درمیان رکھتا،

تو ہم کیسے خوش قسمت تھے۔

لیکن حکم الٰہی اٹل ہے

آپ پر اللہ کا سلام ہو اور آپ جنّاتِ عدن میں داخل ہوں۔"

ایک اور مرثیہ کا مطلع ہے ؎

"اے آنکھ رسول اللہ کی وفات پر خوب آنسو بہا۔"

حضرت صفیہؓ نے حضرت عمر فاروقؓ کے عہدِ خلافت میں وفات پائی اُس وقت اُن کی عمر ۷۳ برس کی تھی۔ آخری آرام گاہ قبرستانِ بقیع میں ہے۔

رضی اللہ تعالیٰ عنہا

# حضرت سُمَیّہ رضؓ بنتِ خباط

(۱)

رحمت عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے بعثت کے بعد دعوتِ حق کا آغاز فرمایا تو وہی قریشِ مکہ جن کی زبانیں آپؐ کو "امین امین" کہتے نہیں تھکتی تھیں وہ نہ صرف آپؐ کے خون کے پیاسے بن گئے بلکہ جو شخص بھی دعوتِ حق پر لبیک کہتا اس پر بے تحاشا ظلم وستم ڈھانا شروع کر دیتے تھے۔ اس میں مرد یا عورت کی کوئی تخصیص نہ تھی اسی زمانے میں سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم ایک دن بنو مخزوم کے محلے سے گزرے تو آپؐ نے دیکھا کہ کفارِ قریش نے ایک ضعیف العمر خاتون کو لوہے کی زرہ پہنا کر دھوپ میں زمین پر لٹا رکھا ہے اور پاس کھڑے ہو کر قہقہے لگا رہے ہیں ساتھ ہی اس خاتون سے مخاطب ہو کر کہہ رہے ہیں "محمدؐ کا دین قبول کرنے کا مزہ چکھ"۔

مظلوم خاتون کی بے بسی دیکھ کر حضورؐ آبدیدہ ہو گئے اور ان سے مخاطب ہو کر فرمایا: "صبر کرو تمہارا ٹھکانا جنت میں ہے۔"

راہِ حق میں ظلم سہنے والی یہ خاتون جن کو سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم نے صبر کی تلقین فرمائی اور جنت کی بشارت دی، حضرت سُمَیّہ رضؓ بنتِ خباط تھیں۔

(۲)

حضرت سُمَیّہ رضؓ بنتِ خباط کا شمار نہایت بلند پایہ صحابیات میں ہوتا ہے انہوں نے راہِ حق میں اپنے ضعف اور کبر سنی کے باوجود زہرہ گداز مظالم جھیلے یہاں تک کہ اپنی جان بھی اسی راہ میں قربان کر دی اور اسلام کی سب سے پہلی شہید ہونے کا عظیم الشان شرف حاصل کیا۔

حضرت سُمیّہؓ کے آباؤ اجداد میں صرف ان کے باپ "خباط" کا نام معلوم ہے۔ ان کا وطن اور خاندان کون سا تھا اور وہ کب اور کیسے مکہ پہنچیں؟ کتبِ سیر ان سوالوں کا کوئی جواب نہیں دیتیں صرف اتنا پتہ چلتا ہے کہ وہ ایامِ جاہلیت میں مکہ کے ایک رئیس ابوحذیفہ بن المغیرہ مخزومی کی کنیز تھیں۔ یہ بعثتِ نبوی سے تقریباً پینتالیس سال پہلے کا ذکر ہے۔ اسی زمانے میں یمن سے ایک قحطانی النسل شخص یاسر بن عامر اپنے ایک مفقود الخبر بھائی کی تلاش کرتے ہوئے مکہ میں وارد ہوئے اور یہیں مستقل اقامت اختیار کر کے ابوحذیفہ بن المغیرہ کے حلیف بن گئے۔ اس نے حضرت سُمیّہؓ کی شادی یاسر بن عامر سے کر دی۔ ان کی صلب سے حضرت سُمیّہؓ کے دو بیٹے پیدا ہوئے عبداللہؓ اور عمارؓ۔ یہ وہ زمانہ تھا جب رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم بچپن اور جوانی کی منزلیں طے کر رہے تھے۔ قیاس یہ ہے کہ حضورؐ کی حیاتِ اقدس کا یہ سارا دور یاسرؓ، سُمیّہؓ، عبداللہؓ اور عمارؓ کے سامنے گزرا اور انہوں نے حضورؐ کی عظیم ترین شخصیت اور اعلیٰ سیرت و کردار کا نہایت گہرا اثر قبول کیا۔ کیونکہ بعثت کے بعد حضورؐ نے دعوتِ حق کا آغاز فرمایا تو اس سارے خاندان نے کسی تامل کے بغیر اس پر لبیک کہا۔ اس وقت ابوحذیفہ مخزومی کا انتقال ہو چکا تھا اور حضرت سُمیّہؓ اس کے ورثاء کی غلامی میں تھیں۔ یہ اہلِ حق کے لیے بڑا پر آشوب زمانہ تھا۔ مکہ کا جو شخص اسلام قبول کرتا، مشرکین قریش کے غیظ و غضب اور لرزہ خیز جور و تشدد کا نشانہ بن جاتا، مشرکین اس معاملے میں اپنے قریب ترین عزیزوں کا بھی لحاظ نہیں کرتے تھے۔ حضرت یاسرؓ اور ان کے لڑکے غریب الوطن تھے اور حضرت سُمیّہؓ کو بھی ابھی بنو مخزوم نے آزاد نہیں کیا تھا۔ ان بے چاروں پر ظلم و ستم کے پہاڑ توڑنے میں مشرکین کو کوئی چیز مانع نہیں تھی۔ انہوں نے اس بے کس خاندان پر ایسے ایسے مظالم ڈھائے کہ انسانیت سر پیٹ کر رہ گئی۔ حضرت یاسرؓ اور حضرت سُمیّہؓ دونوں بہت ضعیف اور کبیر السن تھے مگر ان کی قوتِ ایمانی اور استقامت کا یہ عالم تھا کہ مشرکین ان کو طرح طرح کی دردناک تکلیفیں دیتے تھے اور شرک پر مجبور کرتے تھے

لیکن ان کے قدم جادۂ حق سے ایک لمحہ کے لیے بھی نہ ڈگمگاتے تھے۔ یہی حال ان کے بیٹوں کا تھا۔ ان مظلوموں کو لوہے کی زرہیں پہنا کر مکّہ کی جلتی تپتی ریت پر لٹانا ان کی پشت کو آگ کے انگاروں سے داغنا اور پانی میں غوطے دینا کفّار کا روز کا معمول بن گیا تھا۔ ایک مرتبہ سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم اس مقام سے گزرے جہاں ان مظلوموں کو عذاب دیا جا رہا تھا۔ آپ کو اس پر سخت دکھ ہوا اور آپؐ نے فرمایا: "صبر کرو اے آلِ یاسرؓ تمہارے لیے جنّت کا وعدہ ہے" ایک اور روایت میں ہے کہ حضورؐ نے ایک مرتبہ حضرت یاسرؓ، حضرت سُمَیّہؓ اور ان کے بچّوں کو مبتلائے مصیبت دیکھا تو آپؐ نے فرمایا: "صبر کرو، الٰہی آلِ یاسرؓ کی مغفرت فرما دے اور تو نے ان کی مغفرت کر ہی دی۔" بوڑھے یاسرؓ یہ ظلم سہتے سہتے ایک دن جاں بحق ہو گئے لیکن مشرکین کو پھر بھی اس خاندان پر رحم نہ آیا اور انہوں نے حضرت سُمَیّہؓ اور ان کے بچّوں پر ظلم کا سلسلہ برابر جاری رکھا۔

(۳)

ایک دن حضرت سُمَیّہؓ دن بھر سختیاں سہنے کے بعد شام کو گھر آئیں تو ابوجہل نے ان کو گالیاں دینی شروع کر دیں اور پھر اس کا غصّہ اس قدر تیز ہوا کہ اپنا برچھا حضرت سُمَیّہؓ کو کھینچ مارا۔ وہ اُسی وقت زمین پر گر گئیں اور اپنی جان جانِ آفرین کے سپرد کر دی۔ ایک روایت میں ہے کہ ابوجہل نے تیر مار کر حضرت سُمَیّہؓ کے فرزند عبداللہؓ کو بھی شہید کر دیا۔ اب صرف عمارؓ باقی رہ گئے تھے۔ ان کو اپنی والدہ کی مرگِ بیکسی پر سخت صدمہ ہوا۔ روتے ہوئے سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمتِ اقدس میں حاضر ہوئے اور یہ واقعہ سنا کر عرض کی:

"یا رسول اللہ اب تو ظلم کی انتہا ہو گئی۔"

حضورؐ نے ان کو صبر کی تلقین کی اور فرمایا:

"اے اللہ آلِ یاسر کو دوزخ سے بچا۔"

حضرت عمارؓ تو بیٹے تھے اس لیے ان کو والدہ کی مظلومانہ شہادت کبھی نہیں

بھول سکتی تھی لیکن سرورِ کونین صلی اللہ علیہ وسلم کو بھی ابوجہل کی شقاوت اور حضرت سُمیّہؓ کی مرگِ بیکسی یاد رہی۔ چنانچہ غزوہ بدر (رمضان المبارک ۲ھ ہجری) میں ابوجہل جہنم واصل ہوا تو حضورؐ نے حضرت عمارؓ بن یاسرؓ کو بلا کر فرمایا:

قَدْ قَتَلَ اللّٰهُ قَاتِلَ اُمِّكَ

(اللہ نے تمہاری ماں کے قاتل سے بدلہ لے لیا)

حضرت سُمیّہؓ کی شہادت ہجرتِ نبوی سے کئی سال قبل واقع ہوئی اس لیے تمام اہلِ سیر نے انھیں اسلام کی شہیدِ اوّل قرار دیا ہے۔

خوش رسمے بخاک و خون غلطیدن
خدا رحمت کند ایں عاشقانِ پاک طینت را

رضی اللہ تعالیٰ عنہا

# حضرت اُمِّ رُومانؓ

(۱)

۹ھ ہجری میں رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کو ایک دن ایک ایسی خاتون کی وفات کی خبر ملی جو شمعِ رسالت پر پروانہ وار فدا تھیں۔ حضورؐ یہ خبر سن کر سخت حزن و ملال کے عالم میں ان کے جنازے پر تشریف لے گئے، خود قبر میں اتارا اور پھر ارشاد فرمایا:

من سرہ ان ینظر الی امرأۃ من الحور العین فلینظر الی اُمِّ رُومان

(جو شخص عورتوں میں حورِ عین کو دیکھنا چاہے وہ اُمِّ رُومان کو دیکھے)

یہ اُمِّ رُومانؓ جن کو سید المرسلین فخرِ موجودات صلی اللہ علیہ وسلم نے جنت کی حور قرار دیا، سیدنا صدیقِ اکبرؓ کی رفیقۂ حیات، حضورِ پُرنورؐ کی خوشدامن اور اُمّ المومنین حضرت عائشہ صدیقہؓ کی والدۂ ماجدہ تھیں۔

(۲)

حضرت اُمِّ رومانؓ کا شمار بڑی جلیل القدر صحابیات میں ہوتا ہے۔ ان کا تعلق قبیلہ کنانہ کے خاندان فراس سے تھا، اہلِ سِیَر میں سے کسی نے ان کا اصل نام نہیں لکھا اس لیے اپنی کنیت "اُمِّ رومان" ہی سے مشہور ہیں۔ سلسلۂ نسب یہ ہے

اُمِّ رومانؓ بنت عامر بن عویمر بن عبد شمس بن عتاب بن اذینہ بن سبیع بن دہمان بن حارث بن غنم بن مالک بن کنانہ۔

حضرت اُمِّ رومان کا پہلا نکاح (زمانۂ جاہلیت میں) عبداللہ بن حارث بن سنجرہ سے ہوا، اور انہی کے ساتھ مکہ آ کر سکونت پذیر ہوئیں۔ عبداللہ کا

صلب سے ان کے ہاں ایک بیٹا پیدا ہوا جس کا نام طفیل[1] رکھا گیا۔ کچھ عرصہ بعد عبداللہ بن حارث نے وفات پائی اور اُمِّ رُومان بے سہارا رہ گئیں۔ چونکہ عبداللہ اپنی زندگی میں حضرت ابوبکر صدیقؓ کے حلیف بن گئے تھے اس لیے ان کے انتقال کے چند ماہ بعد حضرت ابوبکر صدیقؓ نے اُمِّ رومانؓ سے خود نکاح کر لیا، صدیق اکبرؓ کی صُلب سے اُمِّ رُومانؓ کے ہاں حضرت عائشہ صدیقہؓ اور حضرت عبدالرحمٰنؓ بن ابی بکرؓ پیدا ہوئے جو تاریخ اسلام کی نہایت درخشندہ ہستیاں ہیں۔

بعثت کے بعد سرورِ کونین صلی اللہ علیہ وسلم نے دعوت حق کا آغاز فرمایا تو حضرت ابوبکر صدیقؓ ان چار عظیم المرتبت ہستیوں میں سے ایک تھے جنہوں نے سب سے پہلے لوائے توحید کو تھاما (یعنی اُمّ المومنین حضرت خدیجۃ الکبریٰؓ، حضرت علی کرم اللہ وجہہ، حضرت ابوبکر صدیقؓ اور حضرت زیدؓ بن حارثہ) حضرت اُمِّ رومانؓ کو حضرت ابوبکر صدیقؓ کے اسلام کا حال معلوم ہوا تو انہوں نے بھی بلا تامل ان کی تقلید کی اور یوں سابقون الاولون کی مقدس جماعت میں شامل ہو گئیں۔

سفرِ ہجرت میں صدیق اکبرؓ کو رحمت عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی رفاقت کا عظیم الشان شرف حاصل ہوا۔ مکہ سے چلتے وقت انہوں نے بھی حضورؐ کی پیروی کرتے ہوئے اپنے اہل وعیال کو اللہ کے بھروسے پر دشمنوں کے درمیان چھوڑ دیا۔ جب مدینہ پہنچ کر کچھ اطمینان ہوا تو سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت زیدؓ بن حارثہ کو اپنے اہل وعیال لانے کے لیے مکے بھیجا۔ حضرت ابوبکر صدیقؓ نے ان کے ہمراہ عبداللہ بن اُرَیقط[2] کو اپنے صاحبزادے عبداللہؓ کے نام خط دے کر بھیجا کہ وہ بھی

---

[1] بعض روایتوں میں حضرت اُمِّ رومانؓ کے پہلے خاوند کا نام طفیل بن سنجرہ بیان کیا گیا ہے اور ان کے صلب سے جو بیٹا پیدا ہوا اس کا نام طفیل کے بجائے عبداللہ دیا گیا ہے۔

[2] عبداللہ بن اُرَیقط تاریخ اسلام کی ایک حیرت انگیز شخصیت ہے اس کا تعلق بنی الدیل سے تھا اور وہ مختلف مقامات کو ایک دوسرے سے ملانے والے راستوں سے ماہرانہ واقفیت رکھتا

(باقی حاشیہ اگلے صفحہ پر)

ام رومان رضؓ، اسماءؓ اور عائشہؓ کو اپنے ہمراہ مدینہ منورہ لے آئیں۔ چنانچہ ام رومان حضرت اسماءؓ اور حضرت عائشہ صدیقہؓ حضرت عبداللہ بن ابی بکرؓ کے ہمراہ مکہ معظمہ سے روانہ ہوئیں۔ حضرت عائشہ صدیقہؓ سے روایت ہے کہ سفرِ ہجرت میں جب ہم لوگ بیداء کے مقام پر پہنچے تو میرا اونٹ بدک گیا، میں اور میری والدہ ام رومانؓ اس کے ہودج میں بیٹھے ہوئے تھے۔ اونٹ نے کو دپھلانگ شروع کی تو میری ماں بہت مضطرب ہوئیں اور انہوں نے یہ کہنا شروع کر دیا۔ "ہائے میری بیٹی ہائے میری دلہن" بارے اللہ نے خیر کی، اونٹ پکڑا گیا اور ہم لوگ خیریت سے مدینہ منورہ پہنچ گئے۔

مدینہ منورہ میں حضرت ابوبکر صدیقؓ کے اہل و عیال نے بنو حارث بن خزرج کے محلے میں قیام کیا جہاں حضرت ابوبکر صدیقؓ نے ایک مکان پہلے ہی سے لے رکھا تھا۔

(۳)

سنہ ۶ ہجری میں افک کا افسوسناک واقعہ پیش آیا جس میں حضرت عائشہ صدیقہؓ پر منافقینِ مدینہ کی سازش سے ناپاک تہمت لگائی گئی۔ واقعہ کی صورت کچھ ایسی تھی کہ رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی طبعِ مبارک بھی پُر ملال ہو گئی۔ حضرت عائشہ صدیقہؓ کے لیے اپنے آقا کا ملال قیامت سے کم نہ تھا۔ دکھیا بیٹیوں کی پناہ گاہ دامانِ مادر ہی ہوتی ہے حضورؐ سے اجازت لے کر گرتی پڑتی اپنے والدین

---

(بقیہ حاشیہ صفحہ گزشتہ) تھا۔ سفرِ ہجرت میں اسی نے مکہ سے مدینہ تک اجرت پر راہنمائی کی خدمت انجام دی۔ یہ شخص اگرچہ شرف اسلام سے بہرہ ور نہ ہوا لیکن اس نے اپنے آپ کو محیر العقول اعتماد کا اہل ثابت کیا۔ مشرکین قریش نے حضورؐ کی مخبری کرنے کے لیے گرانقدر انعام کا اعلان کر رکھا تھا لیکن اس نے اسے ٹھکرا دیا اور کسی کے کان میں سفرِ ہجرت کے پُرخطر راز کی بھنک تک نہ پڑنے دی۔

کے گھر پہنچیں۔ یہ ایک دو منزلہ مکان تھا۔ حضرت ابوبکر صدیقؓ اوپر کی منزل میں تھے اور حضرت اُمِ رومانؓ نچلی منزل میں بیٹھی تھیں۔ بیٹی کو اس حالت میں آتے دیکھ کر پوچھا: "میری بچی خیر تو ہے، کیسے آئیں۔" حضرت عائشہؓ نے واقعہ بیان کیا۔ حضرت اُمِ رومانؓ ماں تھیں، دُکھ تو انہیں بھی بہت ہوا لیکن حضرت عائشہؓ کا دل رکھنے کو کہا: "بیٹی گھبراؤ نہیں، جو عورت اپنے خاوند کو زیادہ محبوب ہوتی ہے اسے شوہر کی نظروں سے گرانے کے لیے ایسی باتیں بنائی جاتی ہیں۔"

حضرت عائشہؓ کے دل پر بنی ہوئی تھی۔ انہیں ماں کے جواب سے تسکین نہ ہوئی اور فرطِ الم سے ان کی چیخ نکل گئی۔

حضرت ابوبکر صدیقؓ اپنی بچی کی چیخ سن کر بالاخانے سے نیچے اترے، واقعہ سنا، رقیق القلب تو تھے ہی خود بھی رونے لگے۔ جب ذرا قرار آیا تو حضرت عائشہؓ سے کہا، بیٹی تم اپنے گھر جاؤ، ہم ابھی آتے ہیں۔

جب وہ چلی گئیں تو صدیق اکبرؓ اُمِ رومانؓ کو ہمراہ لے کر حضرت عائشہ صدیقہؓ کے ہاں پہنچے۔ اُمّ المؤمنین رنج والم کی شدت سے بخار میں مبتلا ہو گئی تھیں، حضرت اُمِ رومانؓ نے انہیں اپنی گود میں لٹا لیا۔ نمازِ عصر کے بعد سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم گھر تشریف لائے اور اس بہتان کے بارے میں حضرت عائشہؓ سے استفسار فرمایا۔ حضرت عائشہؓ نے ماں باپ کی طرف دیکھا اور کہا، آپ لوگ جواب دیں لیکن وہ دونوں رحمت دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے سچے شیدائی تھے اپنے آقا کو ملول دیکھ کر بیٹی کی حمایت کیسے کر سکتے تھے، کہنے لگے: "ہم کیا کہہ سکتے ہیں۔"

حضرت عائشہ صدیقہؓ نے عرض کی: یا رسول اللہ میں بالکل بے گناہ ہوں۔"

آخر غیرتِ الٰہی جوش میں آئی اور اللہ تعالیٰ نے خود عائشہ صدیقہؓ کی طہارت کی گواہی بڑے پُر زور الفاظ میں دی۔ ارشاد ہوا:

"جب تم نے یہ سنا تو مؤمن مردوں اور مؤمنہ عورتوں کی نسبت نیک گمان کیوں نہیں کیا اور کیوں نہ کہا کہ یہ صریح تہمت ہے۔" (سورۂ نور)

آیتِ برأت کے نزول سے حضرت اُمِّ رومانؓ کو کمال درجے کی مسرّت ہوئی اور حضرت عائشہ صدیقہؓ کا سر بھی فخر سے بلند ہو گیا۔ ماں نے بیٹی سے کہا۔" بیٹی اٹھو اور اپنے شوہر کے قدم لو۔"

حضرت عائشہ صدیقہؓ نے ناز سے جواب دیا۔" میں تو صرف اپنے رَبّ کی ممنون اور شکر گزار ہوں جس نے میری بے گناہی کی شہادت دی۔"

(۴)

اسی سال کے آخر میں ایک اور یادگار واقعہ پیش آیا، حضرت ابوبکر صدیقؓ اصحابِ صُفّہ میں سے تین بزرگوں کو اپنے گھر بطور مہمان لائے۔ انہیں وہاں چھوڑ کر سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں تشریف لے گئے۔ وہاں کچھ زیادہ دیر ہو گئی، گھر واپس آئے تو حضرت اُمِّ رومانؓ نے پوچھا:

" مہمانوں کو یہاں چھوڑ کر آپ کہاں چلے گئے تھے؟"

حضرت ابوبکرؓ نے جواب دیا:" میں رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں تھا تم مہمانوں کو کھانا کھلا دیتیں۔"

حضرت اُمِّ رُومانؓ نے عرض کیا:" میں نے انہیں کھانا بھجوایا تھا لیکن انہوں نے میزبان کی غیر حاضری میں کھانا تناول کرنا پسند نہیں کیا۔"

اب حضرت ابوبکر صدیقؓ خود کھانا لے کر گئے اور تینوں بزرگوں کو کھلایا۔ اس کھانے میں اتنی برکت ہوئی کہ مہمانوں اور اہلِ خانہ کے سیر ہونے کے بعد بھی نہایت افراط سے بچ رہا۔ حضرت ابوبکرؓ نے اُمِّ رُومانؓ سے پوچھا۔" کتنا کھانا باقی بچ گیا۔" انہوں نے کہا۔" تین گنے سے بھی زیادہ۔"

صدیقِ اکبرؓ نے یہ سارا کھانا اٹھوا کر سرورِ کونین صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں بھجوا دیا۔

حضرت اُمِّ رُومانؓ کے سالِ وفات کے بارے میں مؤرّخین میں سخت اختلاف ہے۔ کسی نے ۴ھ ہجری لکھا ہے کسی نے ۵ھ اور بعض نے ۶ھ اور ۹ھ

بیان کیا ہے لیکن یہ باور کرنے کے لیے قوی دلائل موجود ہیں کہ ان کی وفات ۹ ہجری سے پہلے نہیں ہوئی۔ صحیح بخاری (تفسیر سورۂ نور) میں "واقعہ تخییر" (۹ھ) کے سلسلے میں ان کا نام صراحت سے آیا ہے۔ امام بخاریؒ نے تاریخ صغیر میں حضرت اُمِ رومانؓ کا نام ان لوگوں میں لکھا ہے جنھوں نے حضرت ابوبکر صدیقؓ کے عہدِ خلافت میں وفات پائی۔ مولانا سید سلیمان ندویؒ نے سیرۃ عائشہؓ میں لکھا ہے کہ حضرت اُمِ رومانؓ حضرت عثمانؓ کی خلافت تک زندہ رہیں تاہم جمہور اہلِ سیر نے ۹ ہجری والی روایت کو ترجیح دی ہے۔ اگر یہ تسلیم کیا جائے کہ حضرت اُمِ رومانؓ نے عہدِ رسالت کے بعد وفات پائی تو پھر ان کے بارے میں لسانِ رسالت مآبؐ سے جو الفاظ منسوب ہیں وہ حضورؐ نے کسی اور موقع پر فرمائے ہوں گے۔ (واللہ اعلم بالصواب)

علامہ ابنِ سعدؒ نے حضرت اُمِ رومانؓ کے بارے میں یہ رائے ظاہر کی ہے۔

كَانَتْ أُمُّ رُومَانَ امْرَأَةً صَالِحَةً

اُمِ رومان بہت نیک خاتون تھیں

رضی اللہ تعالیٰ عنہا

# حضرت اسماءؓ بنتِ ابی بکر صدیقؓ

## ذات النطاقین

(۱)

جس رات کو سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم حضرت ابوبکر صدیقؓ کے ہمراہ مکہ معظمہ سے ہجرت کر کے غارِ ثور میں تشریف فرما ہوئے، مشرکینِ نافرجام ساری رات کاشانۂ نبوت کے گرد گھیرا ڈال کر اس بات کا انتظار کرتے رہے کہ حضورؐ کب باہر تشریف لائیں اور وہ اپنا ناپاک منصوبہ پورا کریں۔ لیکن ان بدبختوں کو معلوم نہیں تھا کہ اللہ نے رات کو اُن کی آنکھیں بچٹم کر دی تھیں اور سرورِ کونین صلی اللہ علیہ وسلم سورۂ یاسین کی ابتدائی آیات پڑھتے ہوئے ان کے درمیان سے نکل کر مکہ معظمہ کو الوداع کہہ چکے تھے۔ سپیدۂ سحر نمودار ہوا اور انہوں نے حضورؐ کے بسترِ اقدس پر حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو استراحت فرما دیکھا تو سر پیٹ کر رہ گئے۔ ساری بات اُن کی سمجھ میں آگئی لیکن اب کیا ہو سکتا تھا۔ اُن کا سرخیل ابوجہل اپنے منصوبے کی ناکامی پر غم و غصہ سے دیوانہ ہو گیا اور سیدھا حضرت ابوبکر صدیقؓ کے گھر پہنچ کر زور زور سے دروازہ کھٹکھٹانے لگا اندر سے ایک نوجوان خاتون باہر آئیں۔

ابوجہل نے کڑک کر پوچھا۔ ”لڑکی تیرا باپ کدھر ہے؟“

خاتون نے جواب دیا۔ ”میں کیا بتا سکتی ہوں۔“

یہ سن کر ابوجہل نے خاتون کے چہرے پر اس زور کا تھپڑ مارا کہ اُن کے کان کی بالی ٹوٹ کر دور جا پڑی۔ مظلوم خاتون بڑے صبر اور خاموشی کے ساتھ گھر کے

اندر چلی گئیں اور ابوجہل بکتا جھکتا وہاں سے دفع ہو گیا۔

یہ خاتون جنھوں نے فرعونِ قریش ابوجہل کے قہر وغضب کی مطلق پروانہ کی اور ہجرت کے پُرخطر راز کو اپنے نہاں خانۂ دل میں محفوظ رکھا۔ سیّد المرسلین صلی اللہ علیہ وسلّم کے یارِ غار صدیقِ اکبرؓ کی بڑی صاحبزادی حضرت اسماءؓ تھیں۔

(۲)

حضرت اسماءؓ بنتِ ابی بکر صدیقؓ (بن ابو قحافہ عثمانؓ بن عامر بن عمرو بن کعب بن سعد بن تیم بن مرہ بن کعب بن لوئی القرشی) کا شمار نہایت بلند رتبہ صحابیات میں ہوتا ہے۔ والدہ کا نام قتیلہ بنتِ عبدالعُزّٰی تھا، نانا عبدالعزّٰی قریش کے نامور رئیس تھے۔ اُمّ المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہؓ حضرت اسماءؓ کی سوتیلی بہن تھیں اور ان سے عمر میں چھوٹی تھیں۔ حضرت عبداللہؓ بن ابی بکرؓ حضرت اسماءؓ کے حقیقی بھائی تھے۔

حضرت اسماءؓ ہجرتِ نبوی سے ستائیس سال قبل مکہ معظمہ میں پیدا ہوئیں۔ والدِ ماجد حضرت ابوبکر صدیق روزِ اوّل سے ہی نہایت اعلیٰ اخلاق اور پاکیزہ اوصاف کے حامل تھے ظاہر ہے کہ ایسے پاکباز اور فرشتہ سیرت باپ کے زیرِ سایہ ان کی تربیت کیسی ہوئی ہو گی۔

قبولِ اسلام کے لحاظ سے بھی حضرت اسماءؓ کو امتیازی خصوصیت حاصل ہے، وہ اوائلِ بعثت میں اس وقت سعادت اندوزِ اسلام ہوئیں جب صرف سترہ نفوسِ قدسی مخفی طور پر ایمان لائے تھے۔ اس طرح السابقون الاوّلون کی صف میں ان کا اٹھارہواں نمبر ہے۔

حضرت اسماءؓ کا نکاح حواریِ رسولؐ حضرت زبیرؓ بن العوام سے ہوا جو اصحابِ عشرہ مبشرہ میں سے ایک ہیں۔ وہ سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے پھوپھی زاد بھائی اور اُمّ المؤمنین حضرت خدیجۃ الکبریٰؓ کے حقیقی بھتیجے تھے۔

بعثت کے چوتھے سال کے اوائل میں رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے

علانیہ تبلیغ حق کا آغاز فرمایا تو مشرکین قریش کے قہر و غضب کا آتش فشاں پوری قوت سے پھٹ پڑا اور انہوں نے پرستارانِ حق پر ایسے دلدوز مظالم ڈھانے شروع کر دیئے کہ انسانیت سر پیٹ کر رہ گئی۔ حضرت اسماءؓ نے ایسے کئی مظالم اپنی آنکھوں سے دیکھے۔ مسند ابو یعلیٰ میں روایت ہے کہ ایک مرتبہ لوگوں نے حضرت اسماءؓ سے دریافت کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو کفار کے ہاتھوں جو تکالیف پہنچیں آپ نے ان میں سے کون سی تکلیف زیادہ سخت دیکھی۔ حضرت اسماءؓ نے بیان کیا کہ:

"ایک دن بہت سے مشرکین مسجد حرام میں بیٹھ کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے خلاف اپنے دل کی بھڑاس نکال رہے تھے اور کہہ رہے تھے کہ محمدؐ نے ہمارے معبودوں کو یہ اور یہ کہا۔ اتنے میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وہاں تشریف لے آئے۔ تمام مشرکین حضورؐ پر جھپٹ پڑے۔ حضرت ابوبکرؓ تک اُن کے شور و غوغا کی آواز پہنچی۔ اُس وقت وہ گھر میں ہمارے پاس بیٹھے تھے کسی نے آکر بتایا کہ قریش محمدؐ کے قتل پر آمادہ ہیں۔ حضرت ابوبکرؓ مسجد حرام کی طرف بھاگ کر گئے۔ اس وقت اُن کے سر پر چار زلفیں تھیں اور وہ کفار سے کہہ رہے تھے، تمہارا ناس جائے کیا تم اُس آدمی کو قتل کرنا چاہتے ہو جو یہ کہتا ہے کہ میرا رب اللہ ہے اور وہ تمہارے پاس اپنے رب کی جانب سے واضح دلائل لے کر آیا ہے۔ مشرکین نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو تو چھوڑ دیا اور حضرت ابوبکرؓ پر ٹوٹ پڑے، اتنا زدوکوب کیا کہ وہ بے ہوش ہو گئے۔ جب انھیں اٹھا کر گھر لائے تو زخموں کی وجہ سے اُن کی یہ حالت تھی کہ ہم سر کی جس مینڈھی کو ہاتھ لگاتے تھے بال جھڑ جاتے تھے اور حضرت ابوبکرؓ کہہ رہے تھے تَبَارَكْتَ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ۔"

اپنے آقا و مولاؐ، شفیق والدِ گرامیؓ اور دوسرے اہلِ حق پر ظلم و ستم کے پہاڑ

ٹوٹتے دیکھ کر حضرت اسماءؓ کے دل پر جو گزرتی ہو گی اس کا اندازہ کرنا مشکل نہیں تاہم وہ نہایت صبر و استقامت کے ساتھ یہ روحانی کلفت سہتی رہیں تا آنکہ اللہ تعالیٰ نے اپنے محبوب صلی اللہ علیہ وسلم کو مدینہ منورہ کی طرف ہجرت کرنے کی اجازت دے دی۔

(۳)

سفرِ ہجرت میں حضرت اسماءؓ کے پدرِ گرامیؓ کو "رفاقت خیر البشرؐ" کا مہتم بالشان شرف حاصل ہوا۔ شب ہجرت کو حضورؐ نے اپنے بستر مبارک پر اپنے جاں نثار ابن عم حضرت علی مرتضیٰؓ کو سلایا اور خود سورۂ یٰسین کی ابتدائی آیات پڑھتے ہوئے دشمنوں کے درمیان سے گزر کر حضرت ابوبکر صدیقؓ کے گھر پہنچے۔ مشرکین کو اللہ تعالیٰ نے ایسا غافل کیا کہ انہیں خبر ہی نہ ہوئی کہ حضورؐ کب اپنے کاشانۂ اقدس سے باہر تشریف لے گئے۔ حضرت ابوبکر صدیقؓ نے حضرت اسماءؓ اور حضرت عائشہ صدیقہؓ کے ساتھ مل کر فوراً سامانِ سفر درست کیا، حضرت اسماءؓ نے دو تین دن کا کھانا تیار کر رکھا تھا۔ اسے ایک تھیلے میں ڈالا اور ایک مشکیزے میں پانی ڈالا۔ اتفاق سے تھیلے اور مشکیزے کا منہ باندھنے کے لیے گھر میں کوئی رسی موجود نہ تھی اور وقت کا ایک ایک لمحہ قیمتی تھا، حضرت اسماءؓ نے فوراً اپنا کمر بند (نطاق) کھول کر اس کے دو ٹکڑے کیے۔ ایک سے کھانے کے تھیلے کا منہ باندھا اور دوسرے سے مشکیزے کا۔ رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم حضرت اسماءؓ کی اس خدمت سے بہت خوش ہوئے اور انہیں "ذات النطاقین" کا لقب عطا فرمایا۔

بعض روایتوں میں اس واقعہ کو ایک دوسری صورت میں بیان کیا گیا ہے وہ یہ کہ شب ہجرت میں حضورؐ نے حضرت ابوبکر صدیقؓ کی معیت میں مکے سے نکل کر غارِ ثور میں نزولِ اجلال فرمایا۔ حضرت اسماءؓ اس راز سے آگاہ تھیں وہ روزانہ رات کو اپنے بھائی حضرت عبداللہؓ بن ابی بکرؓ کے ساتھ خفیہ طور پر غارِ ثور میں تشریف لے جاتیں اور حضورؐ اور اپنے والدِ ماجدؓ کو تازہ کھانا کھلا کر واپس آتیں۔

تیسری رات کے آخری حصے میں عبداللہ بن اُرَیقط [1] جسے راہ نمائی کے لیے مقرر کیا گیا تھا، حسب ہدایت دو اونٹنیاں لے کر غارِ ثور پر پہنچ گیا۔ اسی وقت حضرت اسماءؓ بھی ایک تھیلے میں کھانا ڈال کر آ پہنچیں۔ جلدی میں گھر سے چلتے وقت اس کو باندھنے کے لیے کوئی چیز ساتھ لانے کا خیال نہ رہا۔ چنانچہ انہوں نے اپنا نطاق (وہ رومال یا کپڑا جو اس زمانے میں عورتیں قمیص کے اوپر کمر پر لپیٹتی تھیں) کھول کر اسے پھاڑا۔ ایک حصے سے زادِ راہ کے تھیلے کا منہ باندھ کر ایک اونٹنی کے کجاوے کے ساتھ لٹکا دیا اور دوسرا حصہ اپنی کمر پر لپیٹ لیا اسی لیے انہیں ذات النطاقین کہا جاتا ہے۔

صحیح بخاری میں حضرت اسماءؓ کا اپنا بیان یہ ہے کہ جب توشہ دان کو باندھنے کے لیے اور کوئی چیز نہ ملی تو میرے والد نے مجھے اپنا نطاق پھاڑنے کا حکم دیا۔ اسی وجہ سے میرا نام ذات النطاقین رکھا گیا۔

بعض روایتوں میں ان کا لقب ذات النّطاق بھی بیان کیا گیا ہے۔ صحیح بخاری (باب الہجرۃ) میں حضرت عائشہ صدیقہؓ سے روایت ہے کہ اسماءؓ نے اپنے نطاق کا ایک ٹکڑا پھاڑا اور اس کو تھیلی کے منہ پر لپیٹا، اسی لیے ان کا نام "ذات النطاق" پڑ گیا۔ حضرت عبداللہ بن عباسؓ، ابنِ زبیرؓ کے بارے میں فرمایا کرتے تھے کہ ان کی ماں ذات النطاق ہیں۔ ان روایتوں سے معلوم ہوتا ہے کہ لوگ حضرت اسماءؓ کو "ذات النطاقین" بھی کہتے تھے اور "ذات النطاق" بھی۔

---

[1] عبداللہ بن اُرَیقط کا تعلق بنی الدیل سے تھا۔ وہ اگرچہ غیر مسلم تھا لیکن نہایت قابل اعتماد شخص تھا جب کسی سے کوئی معاملہ طے کر لیتا تھا تو اس کو جان پر کھیل کر نباہتا تھا۔ عرب کے مختلف راستوں سے اس کو کمال درجے کی واقفیت تھی اس لیے حضرت ابو بکر صدیقؓ نے اس کو اجرت پر رہنمائی کے لیے مقرر کیا تھا اور دو اونٹنیاں اس ہدایت کے ساتھ اس کے سپرد کی تھیں کہ جس وقت اور جس جگہ تمہیں ہم بلائیں نہایت رازداری کے ساتھ اونٹنیاں لے کر وہاں پہنچ جانا۔

واقعہ کی صورت خواہ کچھ بھی ہو، اس خدمت کی بدولت حضرت اسماءؓ کو بارگاہِ رسالتؐ سے جو لقب مرحمت ہوا، وہ آج چودہ صدیاں گزرنے کے باوجود زندہ ہے اور تا ابد زندہ رہ کر ان کے عزّ و شرف پر مہرِ تصدیق ثبت کرتا رہے گا۔

شب ہجرت کی صبح کو وہ واقعہ پیش آیا جس کا ذکر اوپر آیا ہے۔ جب ابوجہل بکتا جھکتا چلا گیا تو حضرت ابوبکر صدیقؓ کے نابینا والد ابو قحافہ (جو ابھی ایمان نہیں لائے تھے) حضرت اسماءؓ سے مخاطب ہو کر بولے۔ "بیٹی ابوبکر نے تمہیں دوہری مصیبت میں ڈالا ہے۔ خود بھی چلا گیا اور سارا مال بھی ساتھ لے گیا۔"

حضرت ابوبکر صدیقؓ واقعی گھر میں رکھا ہوا سارا روپیہ ساتھ لے گئے تھے لیکن حضرت اسماءؓ نے ضعیف العمر اور نابینا دادا کا دل توڑنا مناسب نہ سمجھا اور جواب دیا:

"نہیں دادا جان انہوں نے خیرِ کثیر ہمارے لیے چھوڑی ہے۔"

پھر اُنھوں نے ایک کپڑے میں کچھ پتھر ڈالے اور اس گڑھے یا طاق میں رکھ دیئے جہاں حضرت ابوبکر صدیقؓ اپنا مال رکھا کرتے تھے۔ اس کے بعد وہ ابو قحافہ کا ہاتھ پکڑ کر وہاں لے گئیں اور کہا:

"دادا جان آپ ہاتھ لگا کر دیکھ لیں، یہ کیا رکھا ہے۔"

ابو قحافہ نے اس کپڑے کی پوٹلی پر ہاتھ رکھا تو مطمئن ہو گئے اور بولے:

"ابوبکر نے اچھا کیا، تمہارے لیے کافی انتظام کر گیا۔"

(۴)

ہجرت کے بعد رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے چند دن قُباء میں قیام فرمایا اور پھر مدینہ منورہ کو اپنے قدومِ میمنت لزوم سے مشرف فرمایا۔ چند ماہ بعد حضورؐ نے حضرت زیدؓ بن حارثہ اور حضرت ابو رافعؓ کو مکے بھیجا کہ وہ آپؐ کے اہلِ خانہ اور متعلقین کو مدینہ لے آئیں۔ حضرت ابوبکر صدیقؓ نے ان دونوں کے ساتھ عبداللہ بن اُرَیقط کو اپنے صاحبزادے عبداللہؓ کے نام خط دے کر بھیجا

کہ وہ بھی اپنی والدہ (اُمِّ رومانؓ) اور بہنوں کو مدینہ لے آئیں۔ چنانچہ حضرت زیدؓ اور حضرت ابو رافعؓ اُمّ المؤمنین حضرت سودہؓ، حضرت فاطمۃ الزہراؓ، حضرت اُمِّ کلثومؓ، حضرت اُمِّ ایمنؓ (زوجہ حضرت زیدؓ) اور اُسامہؓ بن زیدؓ کو لے آئے اور حضرت عبداللہ بن ابی بکرؓ حضرت اُمِّ رومانؓ، حضرت اسماءؓ اور حضرت عائشہ صدیقہؓ کو ساتھ لے کر مدینہ منورہ پہنچے۔

ایک روایت میں ہے کہ حضرت اسماءؓ نے چند دن بعد اپنے شوہر حضرت زبیرؓ بن العوام اور خوش دامن حضرت صفیہؓ بنت عبدالمطلب کے ساتھ ہجرت کی اور قباء میں قیام کیا لیکن جمہور ارباب سِیَر نے پہلی روایت کو ترجیح دی ہے۔

صحیح بخاری میں حضرت عروہ بن زبیرؓ سے روایت ہے کہ ہجرت نبوی سے کچھ عرصہ پہلے حضرت زبیرؓ ایک تجارتی قافلے کے ساتھ شام گئے تھے۔ حضورؐ کے سفر ہجرت کے دوران میں وہ شام سے پلٹ رہے تھے۔ راستے میں کسی جگہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت ابوبکر صدیقؓ سے ملاقات ہو گئی۔ انہوں نے حضورؐ اور حضرت ابوبکرؓ (اپنے خسر) کی خدمت میں کچھ سفید کپڑے تحفۃً پیش کیے اور آپ یہی کپڑے زیب تن فرما کر مدینہ منورہ میں داخل ہوئے۔ مکہ واپس پہنچ کر حضرت زبیرؓ نے بھی ہجرت کی تیاری کی اور اپنی والدہ حضرت صفیہؓ کو ساتھ لے کر مدینہ منورہ آ گئے۔ کہا جاتا ہے کہ انہوں نے قباء میں مستقل اقامت اختیار کی اور وہیں حضرت اسماءؓ کو بھی (خاص مدینہ منورہ شہر سے) بلا لیا۔

ہجرت کے بعد اتفاق سے عرصہ تک کسی مہاجر کے ہاں اولاد نہ ہوئی اس پر یہودِ مدینہ نے مشہور کر دیا کہ ہم نے مسلمانوں پر جادو کر دیا ہے اور ان کا سلسلۂ نسل منقطع کر دیا ہے۔ یہی دن تھے کہ ۱ھ ہجری میں حضرت اسماءؓ کے بطن سے حضرت عبداللہ بن زبیرؓ پیدا ہوئے۔ گویا ہجرت کے بعد وہ مسلمانوں کے نومولود اوّل تھے۔[1]

---

[1] بعض روایتوں میں حضرت عبداللہ بن زبیرؓ کا سالِ ولادت ۲ھ ہجری (باقی حاشیہ اگلے صفحہ پر)

مسلمانوں کو حضرت عبداللہؓ کی ولادت پر بے حد مسرت ہوئی اور انہوں نے فرطِ انبساط میں اس زور سے نعرہ ہائے تکبیر بلند کیے کہ دشت وجبل گونج اٹھے۔ یہودی سخت شرمندہ ہوئے کیونکہ ان کے دجل وتلبیس کا پردہ چاک ہو گیا۔

حضرت اسماءؓ بچے (عبداللہؓ) کو گود میں لے کر حضورؐ کی خدمت میں حاضر ہوئیں۔ آپؐ نے بچے کو اپنی آغوشِ مبارک میں لے لیا، ایک کھجور اپنے دہنِ مبارک میں ڈال کر چبائی اور پھر اسے اپنے لعابِ دہن کے ساتھ ملا کر ننھے عبداللہ کے منہ میں ڈالا۔ اس کے بعد حضورؐ نے بچے کے لیے دعائے خیر وبرکت مانگی۔ اُمّ المومنین حضرت عائشہ صدیقہؓ نے اپنے انہی بھانجے کے نام پر اپنی کنیت "اُمِّ عبداللہ" رکھی تھی۔

## (۵)

مدینہ منورہ (قباء) میں اقامت گزین ہونے کے بعد حضرت اسماءؓ نے پہلے چند سال بڑی تنگی ترشی سے بسر کیے۔ اس زمانے میں ان کے شوہر حضرت زبیرؓ بہت مفلس اور تنگ دست تھے اور ان کی ساری متاع لے دے کر ایک گھوڑے اور ایک اونٹ پر مشتمل تھی۔ حضورؐ نے انھیں نخلستان بنی نضیر میں کچھ زمین بطور جاگیر عطا فرمائی تھی۔ چنانچہ شروع شروع میں وہ اس میں کاشت کر کے اپنی معاش کا سامان پیدا کرتے تھے۔ یہ زمین مدینہ منورہ سے تین فرسخ دُور تھی۔ حضرت اسماءؓ روزانہ وہاں سے کھجور کی گٹھلیاں جمع کر کے لاتیں، انہیں کوٹ کر اونٹ کو کھلاتیں، گھوڑے کے لیے گھاس مہیا کرتیں، پانی بھرتیں، مشک پھٹ جاتی تو اس کو سیتیں۔ ان کاموں کے علاوہ گھر کا دوسرا سب کام بھی خود ہی انجام دیتی تھیں۔ روٹی اچھی طرح

---

(بقیہ حاشیہ صفحہ گزشتہ) بیان کیا گیا ہے اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ ان کی ولادت سے چھ ماہ پہلے حضرت بشیرؓ بن سعد انصاری کے ہاں حضرت نعمانؓ بن بشیرؓ پیدا ہوئے تھے اگر یہ روایت درست ہے تو پھر بھی حضرت عبداللہ بن زبیرؓ مہاجرین کے نومولودِ اوّل ٹھہرتے ہیں۔

نہ پکا سکتی تھیں۔ پڑوس میں چند انصاری خواتین تھیں وہ ازراہ محبت و اخلاص ان کی روٹیاں پکا دیتی تھیں۔ صحیح بخاری میں خود حضرت اسماءؓ سے روایت ہے:

"زبیرؓ نے مجھ سے نکاح کیا، اُس وقت نہ تو اُن کے پاس زمین تھی نہ غلام، نہ کچھ اور سوائے ایک اونٹ اور ایک گھوڑے کے۔ میں اُن کے گھوڑے کو دانہ کھلاتی تھی، پانی بھرتی تھی، ڈول سیتی تھی، آٹا گوندھتی تھی۔ انصار کی چند عورتیں جو میری ہمسایہ تھیں، روٹی پکا دیتی تھیں۔ وہ عورتیں مخلص تھیں۔ میں زبیرؓ کی زمین سے جو انھیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عطا فرمائی تھی، سر پر گٹھلیاں رکھ کر لاتی تھی۔ یہ زمین میرے گھر سے تین فرسخ کی مسافت پر تھی۔"

حافظ ابن حجر عسقلانیؒ اور طبرانیؒ نے حضرت اسماءؓ کی تنگدستی کے زمانے کا ایک دلچسپ واقعہ بیان کیا ہے جو خود حضرت اسماءؓ کی زبانی مذکور ہے۔ وہ کہتی ہیں کہ "ایک مرتبہ میں اس زمین میں تھی جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابوسلمہؓ اور حضرت زبیرؓ کو عطا فرمائی تھی یہ بنو نضیر والی زمین کہلاتی تھی۔ ایک دن زبیرؓ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ کہیں باہر گئے۔ ہمارا ایک یہودی پڑوسی تھا اس نے ایک بکری ذبح کی اور بھونی۔ اس کی خوشبو جب میری ناک میں پہنچی تو مجھے ایسی سخت اشتہا پیدا ہوئی کہ اس سے پہلے کبھی پیدا نہیں ہوئی تھی۔ ان دنوں میری بیٹی خدیجہ پیدا ہونے والی تھی، مجھ سے صبر نہ ہو سکا، میں یہودی عورت کے پاس آگ لینے کے لیے گئی اس ارادہ سے کہ شاید وہ مجھ سے کھانے کی بات پوچھے ورنہ مجھے آگ کی کوئی ضرورت نہیں تھی۔ وہاں پہنچ کر خوشبو سے میری اشتہا میں اور اضافہ ہو گیا لیکن یہودیہ نے کھانے کی بات ہی نہ کی۔ میں آگ لے کر اپنے گھر آگئی اور کچھ دیر بعد پھر یہودیہ کے گھر گئی پھر بھی اس نے کھانے کی بات نہ کی۔ تیسری مرتبہ میں نے پھر اس کے گھر پھیرا ڈالا لیکن کسی نے بات نہ پوچھی۔ اب میں اپنے گھر میں بیٹھ کر رونے لگی اور اللہ سے دعا کی کہ الٰہی میری اشتہا کا سامان

مہیا کردے۔ اتنے میں اس یہودیہ کا شوہر اپنے گھر آیا اور آتے ہی پوچھا، کیا تمہارے پاس کوئی آیا تھا؟ یہودیہ نے کہا، ہاں پڑوس کی عرب عورت آئی تھی۔ یہودی نے کہا، جب تک اس گوشت میں سے تو اس کے پاس کچھ نہ بھیجے گی میں ہرگز اس کو نہ کھاؤں گا (کیونکہ اس کو ڈر تھا کہ کہیں کھانے کو نظر نہ لگ گئی ہو) چنانچہ اس نے میرے پاس گوشت کا ایک پیالہ بھیج دیا۔ (اس زمانے میں) میرے لیے اُس جگہ اس سے زیادہ پسندیدہ اور عجیب کوئی کھانا نہ تھا۔"

یہ روایت حضرت اسماءؓ کی صاف گوئی پر دلالت کرتی ہے۔ اس میں انہوں نے اپنی عسرت اور ایک بشری کمزوری کا حال صاف صاف بیان کر دیا ہے۔

اُسی زمانے میں ایک دن حضرت اسماءؓ کھجور کی گٹھلیوں کا گٹھا سر پر لادے چلی آرہی تھیں کہ راستے میں رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کچھ اصحاب کے ہمراہ مل گئے۔ حضورؐ نے اپنے اونٹ کو بٹھایا اور چاہا کہ اسماءؓ اس پر سوار ہو جائیں لیکن حضرت اسماءؓ شرم کی وجہ سے اونٹ پر نہ بیٹھیں اور گھر پہنچ کر حضرت زبیرؓ سے سارا واقعہ بیان کیا۔ انہوں نے کہا۔ "سبحان اللہ سر پر بوجھ لادنے سے شرم نہ آئی لیکن رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) کے اونٹ پر بیٹھنے میں شرم و حیا مانع ہوتی۔"

کچھ عرصہ بعد حضرت ابوبکر صدیقؓ نے حضرت زبیرؓ اور اسماءؓ کو ایک غلام عطا کیا جس نے گھوڑے اور اونٹ کی نگہداشت سنبھال لی اور حضرت اسماءؓ کی مصیبت کم ہوئی۔

شروع شروع میں حضرت اسماءؓ افلاس کی وجہ سے ہر چیز ناپ تول کر خرچ کیا کرتی تھیں۔ سرکارِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کو معلوم ہوا تو آپ نے حضرت اسماءؓ سے فرمایا:

"اسماءؓ ناپ تول کر مت خرچ کیا کرو ورنہ اللہ تعالیٰ بھی نپی تلی روزی دے گا۔"

حضرت اسماءؓ نے حضورؐ کے ارشاد کو حرزِ جان بنا لیا اور کھلے دل سے

کے بندے میں اس وقت یہاں تنہا ہوں، بہتر یہ ہے کہ تم قبیلے کے سردار کے پاس جاؤ وہ تمہاری میزبانی کرے گا۔" یہ شام کا وقت تھا۔ اتنے میں ان خاتون کا لڑکا اپنی بکریاں ہنکاتا ہوا آگیا۔ خاتون نے بیٹے سے کہا کہ ایک بکری اور چھری لے اور ان دو آدمیوں کو دے آ، ساتھ ہی ان سے کہہ کہ میری ماں کہتی ہے اس بکری کو ذبح کرکے خود بھی کھاؤ اور ہمیں بھی کھلاؤ۔ وہ لڑکا بکری اور چھری لے کر حضورؐ کی خدمت میں آیا تو آپؐ نے اس سے فرمایا کہ چھری لے جا اور ایک بڑا برتن لا۔ لڑکے نے کہا یہ بکری دودھ سے سوکھ گئی ہے اور یہ دودھ نہیں دے گی۔ حضورؐ نے فرمایا، تو برتن تو لا۔ وہ ایک بڑا برتن لے آیا۔ حضورؐ نے بکری کے تھن پر ہاتھ پھیرا پھر دوہا یہاں تک کہ وہ برتن دودھ سے بھر گیا۔ آپؐ نے لڑکے سے فرمایا کہ اسے اپنی ماں کے پاس لے جا۔ چنانچہ اس کی ماں نے خوب سیر ہو کر دودھ پیا۔ لڑکا پھر وہی برتن آپؐ کے پاس لایا۔ آپؐ نے فرمایا، اس بکری کو لے جا اور دوسری لے آ۔ آپؐ نے دوسری بکری کا دودھ بھی اسی طرح دوہا اور حضرت ابوبکر صدیقؓ کو پلایا پھر ایک اور بکری طلب کی اور اس کے ساتھ بھی ایسا ہی کیا۔ اس مرتبہ آپؐ نے خود دودھ نوش فرمایا۔ رات وہاں گزار کر آپؐ نے مدینہ منورہ کو مراجعت فرمائی۔ ان خاتون کی بکریوں میں اللہ تعالیٰ نے اتنی برکت دی کہ وہ ایک بڑے ریوڑ کی مالک ہو گئیں، کچھ مدت بعد وہ خاتون اور ان کا بیٹا اپنا ریوڑ لے کر بکریاں فروخت کرنے مدینہ منورہ آئے۔ اتفاقاً حضرت ابوبکر صدیقؓ ادھر سے گزرے۔ خاتون کے بیٹے نے ان کو پہچان لیا اور اپنی والدہ سے کہا کہ یہ وہی شخص ہے جو دودھ دوہنے والے مبارک شخص کے ساتھ تھا۔ وہ خاتون آگے بڑھ کر حضرت ابوبکر صدیقؓ سے پوچھنے لگیں کہ اے اللہ کے بندے وہ آدمی جو تمہارے ساتھ تھے کہاں ہیں؟ حضرت ابوبکرؓ نے فرمایا: "بی بی کیا تو جانتی ہے وہ کون ہیں؟ انہوں نے کہا، نہیں حضرت ابوبکرؓ نے فرمایا، وہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم ہیں۔ خاتون نے کہا، تو مجھے ان کے پاس لے چلو۔ حضرت ابوبکر صدیقؓ خاتون کو ساتھ لے کر حضورؐ کی خدمت

میں حاضر ہوئے۔ آپؐ نے انہیں کھانا کھلایا لباس دیا اور عطیہ سے بھی نوازا۔ خاتون نے حضورؐ کی خدمت میں پنیر اور دیہات کی کچھ اور چیزیں پیش کیں اور سعادت اندوزِ اسلام ہو گئیں۔

اہلِ سیر نے ان خاتون کا نام ونسب اور دوسرے حالات بیان نہیں کیے۔

(بیہقیؒ۔ ابن عساکرؒ۔ ابن کثیرؒ)

---

## حضرت خولہؓ بنت ثامر انصاریہ

انصار کے کسی قبیلے سے تعلق رکھتی تھیں۔ شوہر کا نام حمزہؓ تھا۔ صحیح بخاری میں ان سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو سنا تھا کہ آپ فرما رہے تھے، بہت سے آدمی اللہ تعالیٰ کے مال میں ایسا ناحق تصرف کرتے ہیں جس میں خدا تعالیٰ کی خوشنودی نہیں، قیامت کے دن ان کے لیے دوزخ ہے۔

مزید حالات نہیں ملتے۔

---

## حضرت سُرّہؓ

اُمّ المؤمنین حضرت اُمّ سلمہؓ کی خادمہ تھیں جو حبشہ سے ان کے ساتھ آئی تھیں۔ جب حضرت اُمّ سلمہؓ کو اُمّ المؤمنین بننے کا شرف حاصل ہوا تو وہ بھی حضورؐ کی خدمت میں آ گئیں۔ طبرانیؒ اور ہیثمیؒ نے روایت کی ہے کہ ایک موقع پر حضورؐ نے اُن کے بارے میں فرمایا کہ سُرّہ نے جہنم سے ایک اوٹ حاصل کر لی۔

# حضرت اُمّ عبد اللہؓ

سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے ایک صحابی حضرت بُسرؓ کی اہلیہ تھیں۔ ان کے صاحبزادے حضرت عبد اللہ بن بسرؓ سے روایت ہے کہ ایک دن میرے والد نے میری ماں سے کہا کہ اگر آج تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے کھانا تیار کر لے تو بڑا اچھا ہے۔ چنانچہ میری والدہ نے ثرید تیار کیا۔ میرے باپ گئے اور رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو بلا لائے۔ حضورؐ نے اپنا دستِ مبارک کھانے کی چوٹی پر رکھا اور فرمایا، اللہ کا نام لے کر شروع کرو۔ چنانچہ سب اہلِ خانہ نے اللہ کا نام لے کر اس کے کنارے سے کھانا شروع کیا۔ جب کھا چکے تو حضورؐ نے فرمایا:

اَللّٰھُمَّ اغْفِرْ لَھُمْ وَارْحَمْھُمْ وَبَارِکْ لَھُمْ فِیْ رِزْقِھِمْ

---

# حضرت اُمّ معقلؓ

رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے ایک صحابی حضرت ابو معقلؓ کی اہلیہ تھیں۔ مُسندِ ابی داؤد میں ان سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حجۃ الوداع کے موقع پر ہمارے پاس ایک اونٹ تھا جسے (میرے شوہر ابو معقلؓ) نے اللہ کی راہ میں صدقہ کر دیا تھا۔ ابو معقلؓ بیمار ہوئے اور فوت ہو گئے۔ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حج سے فارغ ہوئے اور (مدینہ واپس تشریف لائے) تو میں آپؐ کی خدمت میں حاضر ہوئی۔ آپؐ نے مجھ سے دریافت فرمایا: "اے اُمِ معقل تم ہمارے ساتھ حج پر کیوں نہیں گئیں؟"

میں نے عرض کیا: "یا رسول اللہ ہم نے حج پر جانے کی تیاری کرلی تھی کہ ابو معقلؓ کا انتقال ہو گیا اور ہمارے پاس ایک اونٹ تھا جس پر ہم حج کیا کرتے تھے لیکن ابو معقلؓ نے (وفات سے قبل) وصیت کردی تھی کہ یہ اونٹ "اللہ کی راہ میں" صدقہ ہے۔

حضورؐ نے فرمایا "تم نے اسے لے کر حج کا سفر کیوں نہ کرلیا اس لیے کہ حج "اللہ کی راہ" میں سے ہے۔"

حضرت امِ معقلؓ کے مزید حالات معلوم نہیں ہیں۔

---

# حضرت لیلہ ثقفیہ رض

ان کا تعلق بنو ثقیف سے تھا۔ مسند احمد بن حنبلؒ میں ان سے روایت ہے کہ جن عورتوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی صاحبزادی حضرت امِ کلثومؓ کو ان کی وفات کے بعد غسل دیا، میں بھی ان میں شامل تھی۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے پہلے تہبند دیا، پھر کرتہ، پھر اوڑھنی اور پھر ایک اور کپڑا[1] جس میں انہیں (یعنی حضرت امِ کلثومؓ کو) لپیٹا گیا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم دروازے کے پاس تشریف فرما تھے۔ آپؐ کے پاس کفن تھا اور آپؐ ایک ایک کپڑا انہیں دیتے جاتے تھے۔

---

---

[1] احناف کے نزدیک اس کپڑے سے مراد سینہ بند ہے اور دوسروں کے نزدیک بڑی چادر۔ احناف کے نزدیک بھی اس سینہ بند کا اتنا بڑا ہونا مستحب ہے کہ وہ رانوں تک پہنچ جائے۔

(ردالمختار ج ۱ ص ۸۰۵)

# حضرت کبشہ رضؓ بنتِ ثابت

کبشہ نام اور اُمِّ ثابت کنیت تھی۔ قبیلہ خزرج سے تھیں اور شاعرِ رسول اللہ حضرت حسانؓ بن ثابت کی بہن تھیں۔ سلسلۂ نسب یہ ہے:

کبشہؓ بنتِ ثابت بن منذر بن حرام بن عمرو بن زید بن مناۃ بن عدی بن عمرو بن مالک بن نجار بن ثعلبہ بن عمرو بن خزرج۔

امام ترمذیؒ نے ان سے یہ روایت نقل کی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میرے ہاں تشریف لائے۔ پانی کی ایک مشک لٹکی ہوئی تھی آپ نے کھڑے ہو کر اس سے منہ لگایا اور پانی پیا۔ میں نے اٹھ کر مشک کا منہ جہاں آپ کا منہ لگا تھا کاٹ لیا۔

شارحین حدیث نے لکھا ہے کہ انہوں نے مشک میں حضورؐ کے دہن مبارک لگنے کی جگہ کو تبرکاً اپنے پاس محفوظ رکھنے کے لیے کاٹا۔ اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ ان کو حضورؐ سے بے انتہا عقیدت اور محبت تھی۔

مزید حالات معلوم نہیں ہوئے۔

---

# زینب رضؓ بنتِ حمید

مشہور صحابی حضرت عبداللہؓ بن ہشام (بن عثمان القرشی التیمی) کی والدہ تھیں۔ صحیح بخاری میں روایت ہے کہ عبداللہؓ بن ہشام کی ولادت ہوئی تو ان کی والدہ انہیں صغرسنی میں رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں لے گئیں۔ حضورؐ نے ان کے سر پر ہاتھ پھیرا اور ان کے لیے دعا فرمائی۔ مزید حالات معلوم نہیں ہوئے۔

# حضرت امِ کرز رضؓ

عہدِ رسالت کی ایک خاتون تھیں جو شرفِ صحابیت سے بہرہ ور تھیں۔ کتب حدیث میں ان سے مروی کئی احادیث ملتی ہیں۔ امام ابوداؤدؒ اور امام ترمذیؒ نے ان سے یہ روایت نقل کی ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے خود سنا ہے کہ پرندوں کو اپنے گھونسلوں میں بیٹھا رہنے دو اور انہیں اڑا کر اچھی یا بری فال نہ لیا کرو۔

امام احمدؒ اور ابن ماجہؒ نے ان سے یہ روایت نقل کی ہے کہ میں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے خود سنا ہے کہ نبوت تو ختم ہوئی ہاں صرف مبشرات باقی ہیں۔

---

# بنتِ حصین رضؓ بن عبید

مشہور صحابی حضرت عمرانؓ بن حصینؓ کی بہن تھیں۔ سلسلۂ نسب یہ ہے:

بنتِ حصینؓ بن عبید بن خلف بن عبد نہم بن حذیفہ بن جہمہ بن غاضرہ بن حبشیہ بن کعب بن عمرو الکعبی۔

سنہ ہجری کی ابتداء میں اپنے والد اور بھائی کے ساتھ بارگاہِ رسالت میں حاضر ہوئیں۔ انہی کے ساتھ اسلام قبول کیا اور پھر وطن لوٹ گئیں۔

---

# حضرت اُمِّ عبداللہؓ (اہلیۂ عامرؓ بن کُریز)

مشہور صحابی حضرت عبداللہؓ بن عامرؓ کی والدہ تھیں اور شرفِ صحابیت سے بہرہ ور تھیں۔ ان کے شوہر عامرؓ بن کریز فتح مکہ کے موقع پر سعادت اندوزِ اسلام ہوئے۔ قیاس یہ ہے کہ وہ بھی انھی کے ساتھ مشرف بہ اسلام ہوئیں۔ ابوداؤدؒ اور بیہقیؒ نے حضرت عبداللہ بن عامرؓ سے روایت کی ہے کہ ایک دن میری والدہ نے مجھے بُلایا۔ اس وقت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے گھر میں رونق افروز تھے۔ میری والدہ نے کہا، ادھر آ میں تجھے کچھ دوں گی۔ آپؐ نے پوچھا تم نے اس کو کیا چیز دینے کا ارادہ کیا ہے۔ وہ بولیں میں نے ایک کھجور دینے کا ارادہ کیا ہے۔ آپؐ نے فرمایا کہ اگر تم نے یہ ارادہ نہ کیا ہوتا تو اتنی سی بات بھی تمہارے نامۂ اعمال میں ایک جھوٹ لکھ دی جاتی۔

اس روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ حضورؐ کبھی کبھی حضرت اُمِّ عبداللہؓ کے گھر تشریف لے جاتے تھے۔ ان کے شوہر عامرؓ بن کریز حضورؐ کے پھوپھی زاد بھائی تھے کیونکہ حضورؐ کی حقیقی پھوپھی اُمِّ حکیم البیضاء بنتِ عبدالمطّلب کریز بن ربیعہ کی اہلیہ تھیں۔

مزید حالات معلوم نہیں ہوئے

---

# زوجۂ حضرت ابوہریرہؓ

جلیل القدر صحابی سیدنا حضرت ابوہریرہؓ کی اہلیہ تھیں۔ نہایت عبادت گزار خاتون تھیں۔ صحیح بخاری میں ہے کہ حضرت ابوہریرہؓ اور ان کی بی بی اور خادم

نے نماز کے لیے رات کے تین حصّے کر لیے تھے۔ ان میں جب ایک نماز سے فارغ ہو چکتا تھا تو دوسرے کو نماز کے لیے جگا دیتا تھا۔

مزید حالات معلوم نہیں ہیں۔

---

# زوجہ حضرت ابو قیس صرمہؓ

مشہور صحابی حضرت ابو قیس صرمہؓ بن ابی انس قیس کی اہلیہ تھیں حضرت ابو قیس صرمہؓ، سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے مدینہ منورہ میں نزولِ اجلال فرمانے کے بعد سعادت اندوزِ اسلام ہوئے۔ اس وقت ان کا عالمِ پیری تھا۔ ضعیف العمری کے باوجود پابندی سے روزے رکھتے تھے اور دن بھر کھیت میں کام کرتے تھے۔ ایک دن رمضان المبارک کے مہینے میں شام کو گھر آئے اور افطار کے لیے بی بی سے کھانا مانگا۔ سوءِ اتفاق سے گھر میں کچھ نہ تھا وہ باہر گئیں کہ کھانے پینے کی کوئی چیز تلاش کر کے لائیں لیکن اس اثناء میں حضرت ابو قیس صرمہؓ کی آنکھ لگ گئی اور وہ کھانا نہ کھا سکے۔ ابتدائے اسلام میں قاعدہ تھا کہ افطار کے وقت کوئی سو جائے تو تمام رات اور دوسرے دن تک روزہ رکھے۔ بی بی نے واپس آ کر انہیں سوتے دیکھا تو کہا خیبۃ لك (تم پر افسوس ہے)۔ وہ صبح اٹھے تو پھر روزہ رکھے ہوئے کام دھندے کے لیے نکل گئے۔ دوپہر ہوئی تو کام کی محنت اور بھوک کی شدّت سے بے ہوش ہو گئے۔ اس پر یہ آیت نازل ہوئی وَكُلُوا وَاشْرَبُوا حَتّٰى يَتَبَيَّنَ لَكُمُ الْخَيْطُ الْاَبْيَضُ مِنَ الْخَيْطِ الْاَسْوَدِ (اور کھاؤ پیو اس وقت تک کہ تم کو سفید خطِ صبح (صادق) کا سیاہ خط سے متمیز ہو جائے) یعنی تم لوگ طلوعِ فجر تک کھانا کھا سکتے تھے۔ بارگاہِ الٰہی سے سہولت پا کر لوگ بہت خوش ہوئے۔

حضرت ابو قیس صرمہؓ کی اہلیہ کے بارے میں مزید حالات نہیں ملتے۔

# ایک نیک دل انصاریہؓ

حضرت سہلؓ بن سعد انصاری سے روایت ہے کہ ہم میں ایک عورت تھی اور ایک روایت میں ہے کہ ہمارے ہاں ایک بڑھیا تھی کہ چقندر کی جڑیں ہنڈیا میں ڈالتی اور جَو کے دانے پیس کر رکھتی۔ جب ہم جمعہ کی نماز پڑھ کر آتے تو ہم اس کو سلام کہتے اور وہ ہمیں کھانا پیش کرتی۔ (صحیح بخاری)

---

# حضرت سوداؓ (جاریہ)

ترمذی شریف میں حضرت بریدہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کسی غزوہ کے لیے باہر تشریف لے گئے تھے۔ جب آپؐ بخیریت واپس تشریف لائے تو ایک سیاہ فام باندی (سوداؓ) آپؐ کی خدمت میں حاضر ہوئی اور کہنے لگی یا رسول اللہ میں نے مَنّت مان رکھی تھی کہ اگر اللہ تعالیٰ آپ کو صحیح وسالم واپس لے آیا تو میں اس کی خوشی میں آپ کے سامنے دف بجاؤں گی[1]۔ آپؐ نے اس سے فرمایا کہ اگر تو نے یہ مَنّت مانی تھی تو خیر اس کو پورا کرلے ورنہ نہیں۔ اس پر وہ دف بجانے لگی۔ یہاں تک کہ حضرت عمرؓ آئے تو وہ فوراً دف نیچے ڈال کر اس پر بیٹھ گئی۔ اس روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت سوداؓ کو حضورؐ سے بے انتہا عقیدت اور محبت تھی۔ مزید حالات معلوم نہیں ہیں۔

---

[1] عرب قدیم میں خوشی کے موقعوں پر دف بجایا کرتے تھے۔ دَف لکڑی کا بنا ہوا ایک گول دائرہ ہوتا ہے جس کے ایک طرف چمڑا چڑھا ہوتا ہے۔ اس کی آواز بے کیف ہوتی ہے۔

# حضرت اُمِّ حُفَیدؓ بنتِ حارث

صحیح بخاری میں حضرت عبداللہؓ ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ اُمِّ حفیدؓ بنتِ حارث نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں تھوڑا سا گھی، کچھ پنیر اور چند گوہ (ایک جانور ہوتا ہے) بطور ہدیہ پیش کیے۔ آپؐ نے ان کو منگوایا اور آپؐ کے دسترخوان پر دوسرے لوگوں نے ان کو کھایا لیکن خود نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو اس طرح نفرت سے چھوڑ دیا جیسے کسی چیز سے گھن آئے تو اس کو چھوڑ دیا جاتا ہے اور آپؐ نے ان کے کھانے کے لیے بھی کسی کو نہ فرمایا۔

حضرت اُمِّ حَفیدؓ کے مزید حالات نہیں ملتے۔

---

# ایک بُوڑھی صحابیہؓ

مسندِ رزین میں حضرت انسؓ بن مالک سے روایت ہے کہ ایک مرتبہ ایک بوڑھی خاتون رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئیں۔ آپؐ نے ان سے فرمایا "کوئی بڑھیا جنّت میں نہیں جائے گی۔"

انھوں نے عرض کیا کہ ان میں (یعنی بوڑھیوں میں) کیا ایسی بات ہے جس کے سبب وہ جنّت میں نہ جاسکیں گے۔ وہ بوڑھی خاتون قرآن خوان تھیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، کیا تم قرآن میں یہ آیت نہیں پڑھتی ہو۔

اِنَّآ اَنْشَاْنٰهُنَّ اِنْشَآءً فَجَعَلْنٰهُنَّ اَبْكَارًا

(یعنی جنّت کی عورتوں کی ہم نئے سرے سے نشوونما کریں گے اور ان کو نوخیز دوشیزائیں بنا دیں گے)

ان صحابیہؓ کا نام اور دوسرے حالات معلوم نہیں ہوئے۔

# ایک بے سہارا صحابیہؓ

صحیحین میں حضرت سہلؓ بن سعد سے روایت ہے کہ ایک خاتون رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئی اور عرض کیا، یا رسول اللہ میں اپنا آپ آپؐ کو ہبہ کرتی ہوں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اسے غور سے دیکھا پھر آپؐ نے اپنا سر جھکا لیا۔ جب اس خاتون نے دیکھا کہ حضورؐ نے اس کی درخواست پر کوئی فیصلہ نہیں کیا تو وہ بیٹھ گئی۔ اسی دوران میں (وہاں پر موجود) صحابہؓ میں سے ایک صاحب اٹھے اور عرض کیا، یا رسول اللہؐ اگر آپ کو اس کی حاجت نہیں ہے تو اس کا نکاح مجھ سے کر دیجئے۔

آپؐ نے ان سے پوچھا، "کیا تمہارے پاس (حق مہر) کے لیے کوئی شے ہے؟" انہوں نے کہا، "یا رسول اللہؐ، خدا کی قسم کچھ بھی نہیں۔" آپؐ نے فرمایا، "ذرا گھر جا کر دیکھو شاید کوئی چیز مل جائے۔" چنانچہ وہ گھر گئے اور پھر واپس آکر عرض کیا، یا رسولؐ خدا کی قسم میں نے گھر میں کوئی شے نہیں پائی۔ پھر آپؐ نے فرمایا، دوبارہ جا کر دیکھو شاید لوہے کی کوئی انگوٹھی ہی کہیں پڑی مل جائے۔ وہ دوبارہ جا کر واپس آئے اور عرض کیا، یا رسول اللہ بخدا لوہے کی انگوٹھی بھی نہیں ملی ہاں یہ میرا تہبند ہے۔ حضرت سہلؓ کہتے ہیں کہ ان کے اوپر چادر بھی نہیں تھی (یعنی صرف تہبند تھا) انہوں نے عرض کیا کہ نصف تہبند اس عورت کو دے دوں گا۔ اس پر آپؐ نے فرمایا، وہ تمہارے اس تہبند کو کیا کرے گی۔ اگر تم نے اسے پہن لیا تو اس کے پہننے کے قابل نہیں رہے گا اور اگر اس نے پہن لیا تو تمہارے پہننے کے قابل نہیں رہے گا۔ یہ سن کر وہ صاحب خاموش ہو گئے اور کافی دیر تک بیٹھے رہے پھر اٹھ کر چل دیئے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جب دیکھا کہ وہ پیٹھ پھیر کر چل دیئے تو آپؐ نے حکم دیا کہ اسے واپس بلایا جائے۔ جب

وہ آ گئے تو آپؐ نے ان سے پوچھا، قرآن میں سے کتنا کچھ تمہارے پاس ہے۔ انہوں نے عرض کیا، فلاں فلاں سورت (اور کل اتنی سورتیں) آپؐ نے دریافت فرمایا، کیا وہ سب زبانی پڑھ سکتے ہو۔ انہوں نے کہا، جی ہاں آپؐ نے فرمایا، جاؤ میں نے تمہیں ان سورتوں کے عوض اس (عورت) کا مالک بنا دیا۔

ایک روایت میں یہ الفاظ آئے ہیں، جاؤ میں نے تم سے اس کا نکاح کر دیا تو تم اس کو وہ سورتیں سکھا دو۔

ان صحابیہؓ کا نام و نسب اور دوسرے حالات معلوم نہیں ہوئے۔

---

# حضرت اُمِّ بشر انصاریہؓ

مشہور صحابی حضرت براءؓ بن معرور سلمی انصاری کی صاحبزادی تھیں۔

نسب نامہ یہ ہے:

اُمِّ بشرؓ بنتِ براءؓ بن معرور بن صخر بن سابق بن سنان بن عبید بن عدی بن غنم بن کعب بن سلمہ خزرجی۔

شرفِ صحابیت سے بہرہ ور تھیں۔ مشکوٰۃ شریف میں ابنِ ماجہؒ اور بیہقیؒ کے حوالہ سے حضرت عبدالرحمٰن بن کعبؓ سے مروی یہ حدیث بیان کی گئی ہے کہ جب کعبؓ کی موت کا وقت قریب آیا تو اُمِّ بشرؓ بنتِ براءؓ بن معرور ان کے پاس آئیں اور کہا کہ اے ابا عبدالرحمٰن اگر عالمِ آخرت میں آپ فلاں شخص سے ملیں تو ان کو میرا سلام کہنا۔ کعبؓ نے جواب دیا، اے اُمِّ بشر اللہ تجھ کو بخشے ہم (وہاں) اس سے زیادہ اہم کام میں مشغول ہوں گے۔ اُمِّ بشرؓ نے کہا اے عبدالرحمٰن کے باپ کیا آپ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے نہیں سنا ہے کہ مومنوں کی روحیں سبز جانوروں (پرندوں) کی شکل میں ہوں گی جو بہشت کے درختوں

کے پھل کھائیں گے۔ کعبؓ نے کہا، ہاں میں نے سنا ہے۔ اُمِ بشرؓ نے کہا یہی وہ فضل ہے (جس کی آپ کے لیے امید کی جاتی ہے یعنی آپ کی روح بھی انہی روحوں میں شامل ہو گی)

حضرت اُمِ بشرؓ کے مزید حالات دستیاب نہیں ہوئے۔

## حضرت صَمّاءؓ بنتِ بسرؓ

حضرت بسرؓ کی صاحبزادی اور حضرت عبداللہؓ بن بسرؓ کی بہن تھیں۔ شرفِ صحابیت سے بہرہ ور تھیں۔ حضرت عبداللہؓ بن بسرؓ، حضرت صَمّاءؓ سے روایت کرتے ہیں کہ انہوں نے کہا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ ہفتہ کے دن روزہ نہ رکھو سوائے اس صورت کے کہ تم پر فرض ہو (یعنی رمضان المبارک کا روزہ ہو) پھر اگر تم میں سے کوئی شخص (روزہ افطار کرنے کے لیے کوئی چیز) نہ پائے سوائے انگور کے پوست یا درخت کی لکڑی کے تو بس اسی کو چبا لے۔ (مسندِ احمد حنبلؒ، مسندِ ابی داؤدؒ، ابن ماجہ، ترمذی)

## حضرت حبیبہؓ بنتِ ابی مجراۃ (تجراۃ)

ان کا تعلق قریش کے خاندان بنو عبدالدار سے تھا۔ شرفِ صحابیت سے بہرہ ور تھیں۔ ان سے روایت ہے کہ میں قریش کی چند عورتوں کے ساتھ آلِ ابی حسین کے گھر آئی۔ ہمارا مقصد یہ تھا کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو صفا و مروہ کے درمیان طواف کرتے دیکھیں۔ آپؐ سعی فرما رہے تھے اور تیز دوڑنے کی وجہ سے آپؐ کا تہبند آپؐ کے بدن کے درمیان گھوم رہا تھا۔ یہاں تک کہ میں کہتی ہوں کہ مجھے آپؐ کے گھٹنے

نظر آ رہے تھے اور میں نے آپؐ کو یہ فرماتے سنا۔

"اِسْعَوْا، فَاِنَّ اللّٰہَ کَتَبَ عَلَیْکُمُ السَّعْیَ"

(سعی کرو، اس لیے کہ اللہ نے تم پر سعی کو ضروری قرار دیا ہے)

(مسند احمدؒ بن حنبل۔ ابنِ ماجہ)

# انصار کی دو لڑکیاںؓ

صحیحین اور دوسری کتب حدیث میں اُمّ المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہؓ سے یہ واقعہ مروی ہے کہ (میرے والدِ بزرگوار حضرت) ابوبکرؓ تشریف لائے اور اس وقت میرے گھر میں انصار کی دو لڑکیاں وہ اشعار پڑھ رہی تھیں جو انصار نے جنگِ بُعاث کے موقع پر حسب دستور فخریہ طور پر کہے تھے۔ یہ لڑکیاں پیشہ ور گانے والی (ڈومنیاں) نہ تھیں۔ حضرت ابوبکرؓ نے (ناراض ہو کر) فرمایا یہ شیطان کی آوازیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے گھر میں؟ یہ عید کا دن تھا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، ابوبکر! ہر قوم عید مناتی ہے اور آج ہماری عید کا دن ہے۔

صحیح بخاری کی روایت میں یہ اضافہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک کپڑے سے اپنا چہرۂ مبارک ڈھانک رکھا تھا۔ ان لڑکیوں کو حضرت ابوبکر صدیقؓ نے ڈانٹا تو حضورؐ نے اپنے رُخِ اقدس سے کپڑا اٹھا کر فرمایا:

دَعْهُمَا يَا اَبَا بَكْرٍ فَاِنَّهَا اَيَّامُ عِيْدٍ

(ابوبکر! ان بچیوں کو چھوڑ دو یعنی جو کچھ کر رہی ہیں کرنے دو، یہ عید کے دن ہیں)

# حضرت اُمِّ اوس بہزیہؓ

کتبِ حدیث میں ایک خاتون حضرت اُمِّ اوس بہزیہؓ کا ذکر آتا ہے جو شرفِ صحابیت سے بہرہ ور تھیں۔ ان سے روایت ہے کہ ایک مرتبہ میں نے ایک کپی میں گھی بھر کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں ہدیہ کے طور پر بھیجا آپؐ نے اسے قبول فرمالیا اور میرے لیے برکت کی دعا کی۔ پھر آپؐ نے کپی مجھے واپس بھیج دی۔ میں نے اسے دیکھا تو یہ گھی سے بھری ہوئی تھی۔ مجھے یہ گمان ہوا کہ حضورؐ نے میرا ہدیہ قبول نہیں فرمایا۔ میں روتی ہوئی حضورؐ کی خدمت میں حاضر ہوئی تو آپؐ نے فرمایا کہ میں نے تمہارا ہدیہ قبول کرلیا ہے ہاں اللہ نے تمہارے گھی میں برکت دی ہے جاؤ اسے اپنے استعمال میں لاؤ۔ میں واپس گھر آئی اور سارے عہدِ رسالت، عہدِ صدیقی، عہدِ فاروقی اور عہدِ عثمانی میں اس کپی سے گھی لے کر کھاتی رہی یہاں تک حضرت علیؓ اور حضرت معاویہؓ کے درمیان جنگ پیش آئی۔

(طبرانیؒ، ابن مندہؒ، ابن حجرؒ، ہیثمیؒ، بیہقیؒ)

---

# حضرت اُمِّ مالک بہزیہؓ

حضرت جابرؓ بن عبداللہؓ سے روایت ہے کہ اُمِّ مالک بہزیہ کا دستور تھا کہ حضورؐ کے لیے ایک کپی میں گھی ہدیۃً بھیجا کرتی تھیں۔ ایک دن ان کے بچے سالن مانگنے لگے۔ اس وقت گھر میں کوئی چیز نہیں تھی۔ اُمِّ مالک وہی کپی اٹھا لائیں جس میں حضورؐ کو گھی بھیجا کرتی تھیں انہوں نے اس کپی کو نچوڑ لیا پھر حضورؐ

کی خدمت میں حاضر ہوئیں تو آپؐ نے پوچھا، کیا تو نے اس کُپّی کو نچوڑا تھا انہوں نے عرض کیا، جی ہاں، آپؐ نے فرمایا، اگر تم نے اس کو نچوڑ نہ لیا ہوتا تو ہمیشہ اس میں سے گھی نکلا کرتا۔

(مسند احمدؒ بن حنبل، البدایہ والنھایہ حافظ ابن کثیرؒ)

# حضرت اُمِّ خناسؓ

حضورؐ کے ایک صحابی حضرت مسعودؓ بن خالد کی اہلیہ تھیں۔ وہ کثیر العیال شخص تھے دو تین بکریاں ذبح کرتے تو بمشکل ان کے اہلِ خاندان کو کفایت کرتی تھیں۔ ایک مرتبہ انہوں نے ایک بکری حضورؐ کی خدمت میں ہدیۃً بھیجی آپؐ نے اسے ذبح کرنے کے بعد اس کا کچھ گوشت حضرت مسعودؓ کے گھر بھی بھیج دیا۔ حضرت مسعودؓ بن خالد گھر آئے تو اپنی اہلیہ اُمِّ خناسؓ کے پاس گوشت دیکھا، پوچھا، یہ کہاں سے آیا ہے۔ اُمِّ خناسؓ نے جواب دیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بھیجا ہے اور یہ اس بکری کا گوشت ہے جو تم نے حضورؐ کی خدمت میں ہدیۃً پیش کی تھی۔ حضرت مسعودؓ نے کہا، تو پھر تو اسے اپنے بال بچوں کو کیوں نہیں کھلاتی۔ اُمِّ خناسؓ نے کہا، یہ سب کھا چکے ہیں اور یہ گوشت ان سے بچ رہا ہے۔

(طبرانیؒ و ہیثمیؒ)

# حضرت نُفَیسہؓ بنتِ مُنیہ

بعض روایتوں میں ان کا نام نُفَیسہؓ "بنتِ اُمیّہ" بھی آیا ہے لیکن صحیح "بنتِ مُنیہ" ہی ہے۔ قریش کے کسی قبیلے سے تھیں اور حضرت خدیجۃ الکبریٰؓ کی خادمہ یا سہیلی تھیں۔ ابنِ سعدؒ نے ان سے روایت کی ہے کہ حضرت خدیجہؓ نے نکاح کی خواہش ظاہر کرنے سے پہلے مجھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس بھیجا تاکہ آپؐ کی مرضی معلوم کروں۔ میں نے جا کر آپؐ سے کہا: "اے محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) آپ شادی کیوں نہیں کر لیتے؟" فرمایا: "ابھی شادی کے لیے میرے پاس وسائل نہیں ہیں۔" میں نے کہا: آپؐ کو ایک ایسی جگہ شادی کرنے کی دعوت دی جا رہی ہے جہاں حسب و نسب، دولت، جمال اور ذہانت و فراست سب کچھ موجود ہے۔ کیا آپ اسے قبول کریں گے؟"

فرمایا: "وہ کون ہے؟"

میں نے کہا: "خدیجہؓ"

فرمایا: "میری ان سے شادی کیسے ہو سکتی ہے؟"

میں نے کہا، اسے آپ میرے اوپر چھوڑ دیں۔

آپؐ نے فرمایا، اگر یہ بات ہے تو میں تیار ہوں۔

اس کے بعد حضرت خدیجہؓ سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلّم کے عقدِ نکاح میں آ گئیں۔ حضرت نُفَیسہؓ کو یہ شرف حاصل ہوا کہ انہوں نے اس مبارک تعلق کے قائم کرنے میں "رابطہ" یا "پیغام رساں" کا فرض انجام دیا۔

حضرت نُفَیسہؓ نے واقعۂ نکاح سے پہلے کے کچھ حالات بھی بیان کیے ہیں۔ وہ کہتی ہیں کہ (حضرت خدیجہؓ کا مالِ تجارت لے جانے سے پہلے ایک دن) ابوطالب نے حضورؐ سے کہا:

"بھتیجے میں دولت مند آدمی نہیں ہوں، ہمارے حالات خراب ہو رہے ہیں اور ہمارے پاس کوئی مالِ تجارت بھی نہیں ہے۔ یہ قافلہ جو قریش شام کی طرف بھیج رہے ہیں اس کے چلنے کا وقت قریب آ گیا ہے۔ اس میں خدیجہؓ بھی اپنا مال بعض لوگوں کے ہاتھ تجارت کے لیے بھیجنا چاہتی ہیں اگر تم ان کے پاس جاؤ تو وہ تمہیں دوسروں پر ترجیح دیں گی کیونکہ وہ تمہارے اخلاق اور کردار سے واقف ہیں۔"

حضورؐ نے فرمایا، شاید خدیجہؓ مجھے خود اس کام کے لیے بلائیں — ابوطالب نے کہا، کہیں ایسا نہ ہو کہ وہ کسی دوسرے کو اس کام کے لیے منتخب کر لیں۔

مگر حضورؐ کا اندازہ بالکل صحیح نکلا، حضرت خدیجہؓ اس گفتگو سے پہلے ہی حضورؐ کو پیغام بھیج چکی تھیں کہ آپ میرا مالِ تجارت شام لے جائیں۔

حضرت نُفیسہؓ کہتی ہیں کہ حضورؐ شام کے سفرِ تجارت سے واپس تشریف لائے۔ تو جتنا منافع دوسرے لوگ حضرت خدیجہؓ کو لا کر دیتے تھے آپؐ نے اس سے دُگنا منافع لا کر دیا اور حضرت خدیجہؓ نے بھی جتنا آپؐ کو دینے کا وعدہ کیا تھا اس سے دُگنا دیا۔ (ابنِ سعدؒ و زرقانیؒ)

حضرت نُفیسہؓ فتح مکہ کے بعد سعادت اندوزِ اسلام ہوئیں اور صحابیت کا شرف بھی حاصل کیا۔

# حضرت کبشہؓ بنتِ واقد

خزرج کے خاندانِ حارث بن خزرج سے تھیں سلسلۂ نسب یہ ہے:

کبشہؓ بنتِ واقد بن عمرو بن اطنابہ

جلیل القدر صحابی حضرت عبداللہؓ بن رواحہ انصاری (شاعرِ رسول اللہؐ) شہیدِ مُوتہ

کی والدہ تھیں۔ شرفِ اسلام و صحابیت سے بہرہ ور ہوئیں۔

مزید حالات دستیاب نہیں ہوئے۔

# حضرت اُمِّ زہرہؓ

ایک صحابی حضرت زہرہ بن معبدؓ کی والدہ تھیں شرفِ اسلام اور صحابیت سے بہرہ ور ہوئیں۔ صحیح بخاری میں ہے کہ زہرہؓ بن معبد کے بچپن میں ان کی والدہ انہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں لے گئیں اور عرض کیا: "یا رسول اللہ میرے اس فرزند سے بیعت لیجئے۔" حضورؐ نے فرمایا، ابھی بچہ ہے، یہ فرما کر ان کے سر پر ہاتھ پھیرا اور دعا دی۔ چنانچہ جب ان کو ساتھ لے کر ان کے دادا غلہ خریدنے کے لیے بازار جاتے تھے اور حضرت عبداللہ بن عمرؓ اور حضرت ابنِ زبیرؓ سے ملاقات ہوتی تھی تو وہ زہرہ سے مخاطب ہو کر کہا کرتے کہ ہم کو بھی شریک کر لو کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے تم کو برکت کی دعا دی ہے۔

حافظ ابنِ حجرؒ نے اس حدیث کی شرح میں لکھا ہے "اس حدیث سے ثابت ہوتا ہے کہ رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے برکت حاصل کرنے کے لیے صحابہ کرامؓ کو آپؐ کی خدمت میں اپنی اولاد حاضر کرنے کا بہت شوق تھا۔"

---

# حضرت اُمِّ حبیب بنتِ ثمامہ رضی اللہ عنہا

ان خوش بخت خواتین میں سے ہیں جن کو دعوتِ توحید کی ابتداء میں قبولِ اسلام کا شرف حاصل ہوا اور راہِ حق میں گوناگوں مصائب جھیلنے پڑے۔

۱۳ سنہ بعدِ بعثت میں سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے مسلمانوں کو مدینہ کی طرف ہجرت کرنے کی ہدایت فرمائی تو وہ بھی بہت سے دوسرے صحابہ اور صحابیات کے ساتھ ہجرت کر کے مدینہ منورہ چلی گئیں اور باقی زندگی وہیں گزاری۔

کتبِ سیر میں ان کے حالاتِ زندگی کی تفصیل نہیں ملتی۔

---

# حضرت وعدٰ بنتِ حخدم رضی اللہ عنہا

حافظ ابنِ کثیرؒ نے اپنی "تاریخ" میں ان کا ذکر ان صحابیاتؓ میں کیا ہے جو دعوتِ حق کی ابتداء میں سعادت اندوزِ اسلام ہوئیں اور ۶ سنہ بعدِ بعثت میں مہاجرینِ حبش کے دوسرے قافلے کے ساتھ حبش کی طرف ہجرت کی۔ ان کا تعلق بنو حارث بن فہر سے تھا۔ حافظ ابنِ کثیرؒ نے ان کا سلسلۂ نسب یوں لکھا ہے: وعد بنتِ حخدم بن امیہ بن ظرب

انہوں نے یہ بھی لکھا ہے کہ وہ مشہور صحابی حضرت سہیلؓ بن بیضاء کی والدہ تھیں اور اپنے بیٹے کے ساتھ حبش گئیں۔ لیکن دوسرے اہلِ سیر نے حضرت سہیلؓ کی والدہ کا نام بیضا لکھا ہے — جن کا سلسلۂ نسب یہ ہے: — بیضاء بنت حجدم بن عمرو بن عایش بن ظرب بن حارث بن فہر۔

شاید حضرت وعدؓ کا لقب بیضاء ہو اور ان کا شجرۂ نسب لکھنے میں حافظ ابنِ کثیرؒ سے سہوِ نظر ہو گیا ہو — حضرت وعدؓ کے مزید حالات کتبِ سیر میں نہیں ملتے۔

---

# حضرت جمیلہؓ بنت عبداللہ

خزرج کے خاندان " بنو حبلی " سے تھیں سلسلہ نسب یہ ہے :

جمیلہ بنت عبداللہ بن اُبی بن مالک بن حارث بن عبید بن مالک بن سالم بن غنم بن عوف بن خزرج ۔

راس المنافقین عبداللہ بن اُبی (جو ابن اُبی بن سلول کے نام سے مشہور ہے) کی بیٹی اور حضرت عبداللہؓ بن عبداللہ کی ہمشیر تھیں ۔ سعادت اندوز اسلام ہوئیں اور شرف صحابیت سے بھی بہرہ ور ہوئیں ۔ ان کی شادی خطیب رسول اللہ حضرت ثابتؓ بن قیس انصاری سے ہوئی ۔ بعض روایتوں میں ہے کہ حضرت ثابتؓ بن قیس پست قد تھے اس لیے ان کی اہلیہ کے دل میں ان سے کراہت پیدا ہو گئی تھی ۔

صحیح بخاری میں حضرت عبداللہ بن عباسؓ سے روایت ہے کہ ایک دفعہ حضرت ثابتؓ بن قیس کی زوجہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئیں اور عرض کیا ، یا رسول اللہ مجھے ثابت بن قیس اپنے شوہر کی عادت یا ان کے دین کے بارے میں کوئی شکایت نہیں ہے لیکن مجھے اسلام میں کفر کرنا گوارا نہیں ہے (یعنی شوہر کے ساتھ قلبی کراہت بھی ایک قسم کا کفر ہے) ۔ آپؐ نے فرمایا ، کیا ان کا وہ باغ جو انہوں نے تم کو مہر میں دیا تھا واپس کر سکتی ہو ، انہوں نے عرض کیا جی ہاں ۔ آپؐ نے ثابتؓ بن قیس سے فرمایا ، میرا مشورہ یہ ہے کہ تم وہ باغ لے لو اور ان کو طلاق دے دو ۔

حضرت جمیلہؓ بنت عبداللہ کے مزید حالات دستیاب نہیں ہوئے ۔

# حضرت اُمِّ علقمہ رضؓ

حضرت عبداللہ رضؓ بن ابی اوفیٰ سے روایت ہے کہ علقمہ رضؓ نام کے ایک صحابی کے انتقال کا وقت آیا تو ان کی زبان پر تلقین کے باوجود کلمہ شہادت جاری نہ ہوتا تھا۔ علقمہ رضؓ کی بیوی نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں ایک آدمی بھیج کر اس کی اطلاع کرائی حضور صؐ نے دریافت فرمایا، کیا علقمہ رضؓ کے ماں باپ زندہ ہیں۔

آپ صؐ کو بتایا گیا کہ صرف ماں زندہ ہے اور وہ علقمہ رضؓ سے ناراض ہے۔

حضور صؐ نے اُمِّ علقمہ رضؓ کو پیغام بھیجا کہ میں تم سے ملاقات کرنا چاہتا ہوں تم میرے پاس آتی ہو یا میں تمہارے پاس آؤں؟

اُمِّ علقمہ رضؓ نے جواب میں کہلا بھیجا: "میرے ماں باپ آپ صؐ پر قربان ہوں میں کیونکر آپ صؐ کو زحمت دے سکتی ہوں۔ میں خود حاضرِ خدمت ہوتی ہوں۔"

چنانچہ اُمِّ علقمہ رضؓ بارگاہِ رسالتؐ میں حاضر ہوئیں تو حضور صؐ نے ان سے علقمہ رضؓ کے بارے میں دریافت فرمایا۔ اُمِّ علقمہ رضؓ نے عرض کیا۔ "یا رسول اللہؐ علقمہ رضؓ نہایت نیک آدمی ہے لیکن وہ اپنی بیوی کے مقابلے میں ہمیشہ میری نافرمانی کرتا ہے۔"

حضور صؐ نے فرمایا: "اگر تو اس کی خطا معاف کر دے تو یہ اس کے حق میں بہتر ہے۔"

اُمِّ علقمہ رضؓ نے عرض کیا: "یا رسول اللہؐ میں اس کی طرف سے بہت دُکھی ہوں، اس لیے میرا جی اس کو معاف کرنے کو نہیں چاہتا۔"

حضور صؐ نے حضرت بلال رضؓ کو حکم دیا کہ لکڑیاں جمع کرو اور آگ لگا کر علقمہ کو جلا دو۔

اُمِّ علقمہ رضؓ حضور کا ارشاد سن کر گھبرا گئیں اور کہنے لگیں "کیا میرے بچے کو آگ میں جلا دیا جائے گا؟" حضور صؐ نے فرمایا: "ہاں، اللہ کے عذاب کے مقابلے میں یہ عذاب ہلکا ہے۔ خدا کی قسم جب تک تو اس سے ناراض ہے نہ اس کی نماز قبول ہے

اور نہ کوئی صدقہ۔"

اُمِ علقمہؓ نے عرض کیا "یا رسول اللہ میں آپ کو اور حاضرین کو گواہ کرتی ہوں کہ میں نے علقمہ کو معاف کر دیا۔"

اب حضورؐ نے حاضرین سے فرمایا کہ جاکر دیکھو کہ علقمہؓ کی زبان پر کلمۂ شہادت جاری ہوا ہے یا نہیں۔

حاضرین گئے اور واپس آکر حضورؐ کو بتایا کہ علقمہؓ کی زبان پر کلمۂ شہادت جاری ہو گیا اور کلمہ پڑھتے ہوئے وہ دارِ آخرت کو سدھار گئے۔

حضورؐ نے حکم دیا کہ اس کو غسل دو اور کفن پہناؤ۔

جب جنازہ تیار ہو گیا تو حضورؐ خود جنازہ کے ہمراہ تشریف لے گئے اور ان کو دفن کر چکنے کے بعد صحابہؓ سے مخاطب ہو کر فرمایا:

"جس شخص نے اپنی ماں کی نافرمانی کی یا اس کو تکلیف پہنچائی تو اس پر اللہ کی لعنت، فرشتوں کی لعنت اور سب لوگوں کی لعنت ہوتی ہے! اللہ تعالیٰ نہ اس کے فرض قبول کرتا ہے نہ نفل یہاں تک کہ وہ توبہ کرے اور اپنی ماں سے نیکی کرے اور جس طرح ممکن ہو اس کو راضی کرے۔ اللہ کی رضا ماں کی رضا پر موقوف ہے اور اللہ کی ناراضی ماں کی ناراضی میں مضمر ہے۔"

(طبرانی)

# عہدِ رسالت کی چند مؤمنات رضؓ

(اہلِ سیر نے ان کا نام ونسب اور زندگی کے دوسرے حالات بیان نہیں کیے)

---

صحیح بخاری میں حضرت ابوسعید خدریؓ سے روایت ہے کہ ایک عورت نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کیا، یا رسول اللہ مردوں نے آپ کی حدیثوں سے فائدہ اٹھایا آپ اپنی طرف سے ہمارے لیے بھی ایک دن مخصوص فرما دیں کہ ہم آپ کی خدمت میں حاضر ہوں اور آپؐ ہم (یعنی عورتوں) کو وہ باتیں سکھائیں جو اللہ نے آپؐ کو سکھائی ہیں۔ آپؐ نے فرمایا، اچھا تم فلاں دن فلاں وقت اور فلاں جگہ جمع ہو جانا۔ چنانچہ عورتیں (اس دن مقررہ جگہ اور مقررہ وقت پر) جمع ہو گئیں اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو وہ باتیں سکھائیں جو اللہ نے آپ کو سکھائی تھیں۔ اس کے بعد آپؐ نے فرمایا جس نے اپنے آگے اپنے تین بچوں کو بھیج دیا ہو (یعنی اس کے تین بچے لڑکے یا لڑکیاں مر گئے ہوں) تو وہ اس کے اور آگ (دوزخ) کے درمیان پردہ بن جائیں گے ان میں سے ایک عورت نے پوچھا، یا رسول اللہ اگر دو بچے بھیجے ہوں۔ اس نے یہ الفاظ دو مرتبہ کہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، ہاں خواہ دو بھی بھیجے ہوں، دو بھی بھیجے ہوں، دو بھی بھیجے ہوں (وہ بھی بچوں سے محروم ہونے والے والدین کے لیے بخشش کا باعث ہوں گے)

---

صحیح مسلم میں حضرت بریدہؓ سے روایت ہے کہ میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم

کی خدمت میں بیٹھا تھا کہ ایک عورت نے حاضر ہو کر عرض کیا، یا رسول اللہ میں نے اپنی ماں کو ایک لونڈی صدقہ کی تھی، اب میری ماں فوت ہو گئی ہے (کیا میں اس لونڈی کو واپس لے لوں) آپؐ نے فرمایا، تیرا ثواب تجھ کو ملے گا اور میراث نے اس لونڈی کو تیری طرف واپس کر دیا (یعنی وہ تجھ کو ورثہ میں مل گئی)۔ عورت نے پھر پوچھا، یا رسول اللہ میری ماں پر مہینہ بھر کے روزے واجب تھے کیا میں اس کی طرف سے یہ روزے رکھ لوں۔ آپؐ نے فرمایا۔ اس کی طرف سے روزے رکھ لے۔ پھر اس نے پوچھا، میری ماں نے کبھی حج نہیں کیا تھا، کیا میں اس کی طرف سے حج کر لوں۔ آپؐ نے فرمایا، ہاں اس کی طرف سے حج کر لے۔

---

مسند ابی داؤد میں حضرت سعدؓ سے روایت ہے کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عورتوں سے بیعت لی تو ایک معزز عورت نے جو غالباً بنو مضر میں سے تھی، کھڑی ہوئی اور عرض کیا، یا رسول اللہ ہمارا بار ہمارے والدین پر اور ہمارے بیٹوں پر اور ہمارے شوہروں پر ہے۔ پس کیا ہمارے لیے یہ جائز ہے کہ ہم ان کے مال میں سے ان کی اجازت کے بغیر خرچ کریں۔ آپؐ نے فرمایا تازہ چیزیں (یعنی ایسی چیزیں جو زیادہ دیر نہ رہ سکتی ہوں اور جلد خراب ہو جاتی ہوں مثلاً سالن ترکاری وغیرہ) کھاؤ اور ہدیہ کے طور پر بھیجو۔

---

صحیح مسلم میں حضرت سہلؓ بن سعد سے روایت ہے کہ ایک عورت نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں ایک چادر لائی اور عرض کیا، یہ چادر میں نے آپؐ کو پہنانے کے لیے بنائی ہے۔ آپؐ نے وہ چادر اس سے قبول فرمالی کیونکہ آپؐ کو اس کی ضرورت تھی۔ پھر آپ گھر سے نکل کر ہماری طرف آئے۔ اس وقت آپؐ نے اس چادر کا تہبند بنا کر پہن رکھا تھا، (ہم میں سے) ایک شخص نے کہا،

یہ چادر بہت خوب ہے آپ مجھے عطا فرمائیے۔ آپؐ نے فرمایا، ہاں بہت خوب ہے۔پس نبی صلی اللہ علیہ وسلم مجلس میں کچھ دیر بیٹھ کر واپس تشریف لے گئے اور وہ چادر لپیٹ کر اس شخص کے پاس بھجوا دی۔لوگوں نے اس سے کہا کہ تو نے اچھا نہ کیا جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ چادر مانگی حالانکہ آپ کو اس کی ضرورت تھی اور آپؐ نے اس کو پہن لیا تھا اور تو جانتا تھا کہ آپ کسی کا سوال رَدّ نہیں فرماتے۔اس نے کہا بخدا میں نے یہ چادر پہننے کے لیے نہیں لی بلکہ اپنا کفن بنانے کے لیے لی ہے۔

سہلؓ کہتے ہیں کہ جب وہ شخص فوت ہوا تو اسی چادر میں اس کو کفنایا گیا۔

---

ترمذی شریف میں حضرت سعدؓ بن ابی وقاص سے روایت ہے کہ میں اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایک عورت کے ہاں گئے۔اس کے سامنے کھجور کی گٹھلیاں یا کنکریاں تھیں اور وہ ان پر تسبیح پڑھتی تھی (یعنی تسبیح کا شمار ان سے کرتی تھی)۔رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سے فرمایا، کیا میں تجھ کو ایسی تسبیح نہ بتاؤں جو اس سے آسان اور بہتر ہو اور وہ تسبیح یہ ہے:

سُبْحَانَ اللّٰہِ عَدَدَ مَا خَلَقَ فِی السَّمَآءِ

وَسُبْحَانَ اللّٰہِ عَدَدَ مَا خَلَقَ فِی الْاَرْضِ

وَسُبْحَانَ اللّٰہِ عَدَدَ مَا بَیْنَ ذٰلِکَ

وَسُبْحَانَ اللّٰہِ عَدَدَ مَا ھُوَ خَالِقٌ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ

مِثْلَ ذٰلِکَ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ مِثْلَ ذٰلِکَ

وَلَا اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰہُ مِثْلَ ذٰلِکَ

وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ مِثْلَ ذٰلِکَ

---

صحیح مسلم میں حضرت جابرؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

ام السائب یا ام المسیب کے ہاں تشریف لائے اور فرمایا، اے ام السائب (یا اے ام المسیب) تجھے کیا ہوا کہ تو کانپ رہی ہے۔ اس نے کہا بخار ہے لَا بَارَكَ اللّٰهُ فِيْهَا (خدا اسے غارت کرے) آپؐ نے فرمایا، تو بخار کو برا مت کہہ کہ یہ بنی آدم کے گناہوں کو اس طرح دور کرتا ہے جیسے لوہار کی انگیٹھی لوہے سے میل دور کرتی ہے۔

---

صحیحین میں حضرت اسماءؓ سے روایت ہے کہ ایک عورت نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے سوال کیا کہ یا رسول اللہ میری ایک سوت (سوکن) ہے۔ اگر میں اس کے سامنے یہ ظاہر کروں کہ خاوند مجھے فلاں چیز دیتا ہے (حالانکہ وہ یہ چیز مجھے نہیں دیتا) تو مجھ پر کیا گناہ ہے (یعنی جو کچھ خاوند مجھے دیتا ہے میں سوت کو جلانے کے لیے اس سے زیادہ ظاہر کروں) نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اس چیز کو ظاہر کرنا جو اس کو نہیں دی گئی جھوٹ کے دو کپڑے پہننے والے کی مانند ہے۔ 

---

ایک صحابیؓ نے اپنی لڑکی کا نکاح اس سے دریافت کیے بغیر کسی سے کر دیا۔ لڑکی نے بارگاہِ نبوی میں شکایت کی۔ حضورؐ نے باپ کو بلا کر چاہا کہ نکاح فسخ کرا دیا جائے لیکن لڑکی نے عرض کیا "یا رسول اللہ میں اب اس نکاح کو قبول کیے لیتی ہوں۔ میرا مقصد یہ تھا کہ میری بہنوں (خواتین) کے ذاتی حقوق کی توضیح ہو جائے۔ (سنن نسائی۔ سنن دارقطنی و مسندِ احمدؒ)

---

سنن ابنِ ماجہ میں ہے کہ حجۃ الوداع میں ایک خاتون اپنے بچے کو ساتھ لے کر رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمتِ اقدس میں حاضر ہوئیں اور عرض کیا، یا رسول اللہؐ یہ بچہ بولنے سے معذور ہے، آپؐ نے پانی منگایا ہاتھ دھویا اور

کُلّی کی، اور فرمایا کہ یہ پانی اس بچے کو پلا دو اور کچھ اس کے اوپر چھڑک دو۔ دوسرے سال وہ خاتون حضورؐ کی خدمت میں حاضر ہوئیں اور بیان کیا کہ لڑکا بالکل اچھا ہو گیا اور بولنے لگا۔

---

مسند احمد بن حنبلؒ میں ہے کہ ایک مرتبہ ایک صحابیہؓ نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی دعوت کی۔ بکری ذبح کی اور آپؐ کو اور دیگر صحابہؓ کو کھانے کے لیے بلایا آپ تشریف لے گئے۔ گوشت کا ایک لقمہ آپؐ نے ابھی چکھا ہی تھا کہ فرمایا یہ بکری اپنے مالک کی اجازت کے بغیر ذبح کی گئی ہے۔ میزبان صحابیہ نے عرض کیا، یا رسول اللہ آلِ معاذ اور ہمارے خاندان میں بے تکلفی کے تعلقات ہیں وہ ہماری چیز پوچھے بغیر لے لیتے ہیں اور ہم ان کی چیز۔

اس سلسلے کی ایک دوسری روایت میں ہے کہ اس نے جواب دیا کہ ہاں یا رسول اللہ میں نے پڑوسن سے یہ بکری مانگی تھی اس نے اپنے شوہر سے پوچھے بغیر دے دی۔

---

ایک دفعہ سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم ایک سفر میں جا رہے تھے۔ راستہ میں ایک خاتون بچہ کو لیے ہوئی سامنے آئیں اور عرض کیا، یا رسول اللہ اس کو دن میں کئی دفعہ کسی بلا کا دورہ ہوتا ہے۔

حضورؐ نے بچے کو اٹھا کر کجاوہ کے سامنے رکھا اور تین بار فرمایا، اے دشمنِ خدا نکل میں خدا کا رسول ہوں۔ پھر لڑکے کو ان خاتون کے حوالے کر دیا۔ آپؐ نے سفر سے مراجعت فرمائی تو وہ خاتون دو دنبے لے کر بارگاہِ نبویؐ میں حاضر ہوئیں اور عرض کی، یا رسول اللہ میرا ہدیہ قبول فرمایئے خدا کی قسم وہ بلا پھر بچے کے پاس کبھی نہیں آئی۔

حضورؐ نے ایک دُنبہ قبول فرمالیا اور دوسرے کو واپس کر دیا۔ (مسند احمد حنبل و مستدرک حاکمؒ)

ایک دفعہ ایک خاتون رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئیں اور عرض کیا: "یا رسول اللہ میرا شوہر میرے لڑکے کو مجھ سے چھین لینا چاہتا ہے حالانکہ وہ مجھے فائدہ پہنچاتا تھا اور میرے لیے کنوئیں سے پانی بھر لاتا تھا۔"

آپؐ نے حکم دیا کہ قرعہ اندازی کر لو۔

باپ نے کہا، یا رسول اللہ میرے لڑکے میں کون دعویدار ہو سکتا ہے؟

حضورؐ نے لڑکے کی طرف مخاطب ہو کر فرمایا:

"یہ تمہارا باپ ہے اور یہ تمہاری ماں ہے جس کا ہاتھ چاہو پکڑ لو۔"

لڑکے نے ماں کا ہاتھ پکڑ لیا۔

(مسند ابی داؤد)

مُسندِ احمد بن حنبلؒ میں ہے کہ غزوۂ خیبر میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک صحابیہ کو خود اپنے دستِ مبارک سے ایک ہار پہنایا تھا۔ وہ اس ہار کو اس قدر محبوب رکھتی تھیں کہ عمر بھر گلے سے جدا نہیں کیا۔ جب وفات کا وقت آیا تو وصیت کی کہ یہ ہار ان کے ساتھ ہی دفن کر دیا جائے۔ (مُسندِ احمد)

ایک صحابیہ نے اپنی ماں کو ایک لونڈی صدقہ کی تھی۔ ماں فوت ہو گئیں تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اس کی نسبت دریافت کیا۔ آپؐ نے فرمایا۔ "صدقہ کا ثواب تمہیں مل چکا، اب وہ لونڈی تمہاری وراثت میں داخل ہو گئی۔" (مسندِ ابی داؤد)

ایک مرتبہ سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے انصار کی ایک لڑکی سے فرمایا:

"تیرا سن زیادہ نہ ہو۔"

وہ روتی ہوئی حضرت اُمِّ سُلیمؓ کے پاس گئیں (غالباً وہ ان کی پروردہ تھیں) اور کہا کہ حضورؐ

نے مجھے یوں فرمایا ہے اب میرا سن ترقی نہ کرے گا۔ حضرت اُمِّ سُلیمؓ فوراً حضورؐ کی خدمت میں حاضر ہوئیں اور کہا کہ آپ نے میری یتیمہ کو بد دعا دی ہے۔ حضورؐ ہنس پڑے اور فرمایا میں بھی انسان ہوں اور دوسرے انسانوں کی طرح خوش اور رنجیدہ ہوتا ہوں پس جس کو میں ایسی بد دعا دوں جس کا وہ مستحق نہیں تو یہ اس کے لیے تزکیہ اور نیکی ہوگی۔

(صحیح مسلم)



وَمَا أَرْسَلْنَاكَ إِلَّا رَحْمَةً لِّلْعَالَمِينَ

# کتابیات

اس کتاب کی ترتیب و تدوین میں جن کتابوں سے خاص طور پر استفادہ کیا گیا ہے ان کے نام یہ ہیں:

| | | |
|---|---|---|
| ۱۔ صحیح بخاری | ــــــ | امام بخاری رح |
| ۲۔ صحیح مسلم | ــــــ | امام مسلم رح |
| ۳۔ مؤطا | ــــــ | امام مالک رح |
| ۴۔ جامع ترمذی | ــــــ | امام ترمذی رح |
| ۵۔ مسند ابی داؤد | ــــــ | امام ابو داؤد رح |
| ۶۔ سنن نسائی | ــــــ | امام نسائی رح |
| ۷۔ مسند احمد | ــــــ | امام احمد بن حنبل رح |
| ۸۔ طبقات الکبیر | ــــــ | ابن سعد رح کاتب الواقدی |
| ۹۔ مشکوٰۃ المصابیح | ــــــ | شیخ ولی الدین محمد بن عبداللہ خطیب عمری رح |
| ۱۰۔ السیرۃ النبویہ | ــــــ | ابن ہشام رح |
| ۱۱۔ البدایہ والنہایہ | ــــــ | حافظ ابن کثیر رح |
| ۱۲۔ تاریخ طبری | ــــــ | ابن جریر طبری رح |
| ۱۳۔ الاصابہ فی تمییز الصحابہ | ــــــ | حافظ ابن حجر عسقلانی رح |
| ۱۴۔ تہذیب التہذیب | ــــــ | " |
| ۱۵۔ الاستیعاب | ــــــ | حافظ ابن عبدالبر رح |
| ۱۶۔ اسد الغابہ | ــــــ | ابن اثیر رح |

۱۷۔ روض الانف ——— امام سہیلیؒ
۱۸۔ مدارج النبوۃ ——— شیخ عبد الحق محدث دہلویؒ
۱۹۔ اسوۂ صحابہؓ جلد اوّل و دوم ——— مولانا عبد السلام ندوی (مرحوم)
۲۰۔ اسوۂ صحابیاتؓ ——— 〃
۲۱۔ سیر الصحابیاتؓ ——— مولانا سعید انصاری مرحوم
۲۲۔ سیر الصحابہؓ (مختلف جلدیں) ——— مولانا شاہ معین الدین احمد ندوی
۲۳۔ سیر الصحابہؓ جلد اوّل و دوم ——— مولانا سعید انصاری مرحوم
۲۴۔ سیر الانصارؓ 〃 〃 ——— 〃
۲۵۔ سیرۃ النبیؐ ——— علامہ شبلی نعمانیؒ
۲۶۔ رحمۃ للعالمینؐ ——— قاضی محمد سلیمان سلمان منصور پوریؒ
۲۷۔ الشاہد ——— حکیم رحمان علی مرحوم
۲۸۔ سیرۃ عائشہؓ ——— مولانا سید سلیمان ندویؒ
۲۹۔ شمائل کبریٰ ——— مولانا ابو القاسم رفیق دلاوریؒ
۳۰۔ اصلاحات کبریٰ ——— 〃
۳۱۔ سیرۃ کبریٰ ——— 〃
۳۲۔ خواتین اسلام کی بہادری ——— سید سلیمان ندویؒ
۳۳۔ مشاہیر نسواں ——— مولوی محمد عباس
۳۴۔ ترجمان السنہ ——— مولانا بدر عالم میرٹھیؒ
۳۵۔ سیرت سرور عالمؐ ——— مولانا سید ابو الاعلیٰ مودودیؒ
۳۶۔ رسول اکرمؐ کی سیاسی زندگی ——— ڈاکٹر محمد حمید اللہ
۳۷۔ حیاۃ الصحابہؓ ——— مولانا محمد یوسف کاندھلویؒ
۳۸۔ دائرہ معارف اسلامیہ (مختلف جلدیں) پنجاب یونیورسٹی لاہور
۳۹۔ اہل کتاب صحابہؓ و تابعین ——— مولوی حافظ مجیب اللہ ندوی

# سیر الصحابہؓ کے موضوع پر طالب الہاشمی کی دوسری تالیفات

## تیس پروانے شمعِ رسالتؐ کے

اس کتاب میں مندرجہ ذیل تیس جلیل القدر صحابہؓ کے حالات شامل ہیں:

۱۔ حضرت زیدؓ بن حارثہ ۔ محبوبِ رسول (صلی اللہ علیہ وسلم)
۲۔ حضرت زبیرؓ بن العوام ۔ حواریٔ رسول (صلی اللہ علیہ وسلم)
۳۔ حضرت مقدادؓ بن عمرو (الاسود)
۴۔ حضرت مصعبؓ بن عمیر
۵۔ حضرت ابوذر غفاریؓ خلیلِ رسول (صلی اللہ علیہ وسلم)
۶۔ حضرت سلمان الخیر فارسیؓ
۷۔ حضرت ابن اُمِّ عبدؓ ——— فقیہ الاُمت
۸۔ حضرت حذیفہؓ بن الیمان ——— صاحبُ السّر
۹۔ حضرت خبابؓ بن الارت ——— سادس الاسلام
۱۰۔ حضرت عتبہؓ بن غزوان
۱۱۔ حضرت عثمانؓ بن مظعون
۱۲۔ حضرت صُہیبِ رومیؓ ——— نعم العبد
۱۳۔ حضرت ابوعبداللہ سالمؓ
۱۴۔ حضرت طفیل ذُوالنّورؓ
۱۵۔ حضرت سعدؓ بن معاذ ——— صدیقِ انصار
۱۶۔ حضرت ابوایوب انصاریؓ ——— میزبانِ رسول (صلی اللہ علیہ وسلم)
۱۷۔ حضرت خُبیبؓ انصاری ——— بلیع الارض
۱۸۔ حضرت اُسیدؓ بن حُضیر اشہلی ——— نعم الرجل
۱۹۔ حضرت ضرارؓ بن ازور اسدی ——— ضیغمِ اسلام
۲۰۔ حضرت مثنیٰؓ بن حارثہ
۲۱۔ حضرت عدیؓ بن حاتم طائی
۲۲۔ حضرت جریرؓ بن عبداللہ البجلی
۲۳۔ حضرت صخرؓ بن حرب ——— سپہ سالارِ قریش
۲۴۔ حضرت ثابتؓ بن قیس انصاری ۔ خطیبِ رسول (صلی اللہ علیہ وسلم)
۲۵۔ حضرت عمیرؓ بن سعد ——— یکتائے زمانہ
۲۶۔ حضرت عمروؓ بن امیہ ضمری
۲۷۔ حضرت سہیلؓ بن عمرو ——— خطیبِ قریش
۲۸۔ حضرت سعیدؓ بن عامر
۲۹۔ حضرت ابوطلحہ زیدؓ بن سہل انصاری
۳۰۔ حضرت ابوقتادہ حارثؓ بن ربعی ۔ فارسِ رسول (صلی اللہ علیہ وسلم)

ضخامت ۵۱۲ صفحات ——— مجلّد سنہری ڈائی دار ۔ کاغذ کتابت طباعت عمدہ ۔

# خیر البشر صلی اللہ علیہ وسلم کے
# چالیس جاں نثار رضی اللہ عنہم

اس کتاب میں مندرجہ ذیل چالیس صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے حالات شامل ہیں :

۱۔ سید الشہداء حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ بن عبدالمطلب ــ اسد اللہ و اسد رسولہ
۲۔ حضرت بلال رضی اللہ عنہ بن رباح
۳۔ حضرت سعید رضی اللہ عنہ بن زید
۴۔ حضرت شرحبیل رضی اللہ عنہ بن حسنہ رضی اللہ عنہا
۵۔ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ بن جحش ــ المجدع فی اللہ
۶۔ حضرت ابوسلمہ رضی اللہ عنہ بن عبدالاسد
۷۔ حضرت ابن اُمِ مکتوم رضی اللہ عنہ
۸۔ حضرت ارقم رضی اللہ عنہ بن ابی ارقم
۹۔ حضرت عبیدہ رضی اللہ عنہ بن حارث ــ شیخ المہاجرین
۱۰۔ حضرت حاطب رضی اللہ عنہ بن ابی بلتعہ
۱۱۔ حضرت عکاشہ رضی اللہ عنہ بن محصن
۱۲۔ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ بن مخرمہ
۱۳۔ حضرت ثمامہ رضی اللہ عنہ بن اثال
۱۴۔ حضرت سلمہ رضی اللہ عنہ بن اکوع ــ صاحبِ غابہ
۱۵۔ حضرت عمرو رضی اللہ عنہ بن عبسہ
۱۶۔ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ بن ابی بکر رضی اللہ عنہ
۱۷۔ حضرت ابورہم رضی اللہ عنہ غفاری
۱۸۔ حضرت ضمامہ رضی اللہ عنہ بن ثعلبہ
۱۹۔ حضرت کعب رضی اللہ عنہ بن مالک انصاری
۲۰۔ حضرت اُبی رضی اللہ عنہ بن کعب انصاری ــ سید المسلمین
۲۱۔ حضرت زید رضی اللہ عنہ بن ارقم
۲۲۔ حضرت براء رضی اللہ عنہ بن مالک
۲۳۔ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ بن عمرو بن حرام
۲۴۔ حضرت سماک رضی اللہ عنہ بن خرشہ (ابودجانہ)
۲۵۔ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ بن رواحہ
۲۶۔ حضرت عمرو رضی اللہ عنہ بن جموح ــ سید الانصار
۲۷۔ حضرت معاذ رضی اللہ عنہ بن جبل
۲۸۔ حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ بن نعمان
۲۹۔ حضرت ابولبابہ رفاعہ رضی اللہ عنہ بن عبدالمنذر
۳۰۔ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ بن سلام
۳۱۔ حضرت سعد رضی اللہ عنہ بن ربیع
۳۲۔ حضرت حبیب رضی اللہ عنہ بن زید
۳۳۔ حضرت بشیر رضی اللہ عنہ بن سعد انصاری
۳۴۔ حضرت خزیمہ رضی اللہ عنہ بن ثابت خطمی ــ ذوالشہادتین
۳۵۔ حضرت عبدالرحمٰن بن ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ
۳۶۔ حضرت ضحاک رضی اللہ عنہ بن سفیان ــ سیاف رسول
۳۷۔ حضرت عتاب رضی اللہ عنہ بن اسید
۳۸۔ حضرت عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ بن سمرہ
۳۹۔ حضرت قیس رضی اللہ عنہ بن عاصم منقری
۴۰۔ حضرت تمیم رضی اللہ عنہ بن اوس داری ــ خیر اہل المدینہ

# رحمتِ دارین صلی اللہ علیہ وسلم کے سو شیدائی رضی اللہ عنہم

## اس کتاب میں مندرجہ ذیل ایک سو ایک صحابہ کرامؓ کے حالات شامل ہیں۔

۱۔ حضرت ابوعبیدہؓ بن الجراح — امین الامت
۲۔ حضرت سعدؓ بن ابی وقاص — شہسوارِ اسلام
۳۔ حضرت عبدالرحمٰنؓ بن عوف الزہری
۴۔ حضرت طلحۃ الخیرؓ — صاحبِ اُحد
۵۔ حضرت جعفر طیارؓ — ذوالجناحین
۶۔ حضرت عمیرؓ بن ابی وقاص
۷۔ حضرت عامرؓ بن فہیرہ
۸۔ حضرت اُسامہؓ بن زیدؓ — محبوبِ رسولؐ
۹۔ حضرت شماسؓ بن عثمان — رُخِ تاباں
۱۰۔ حضرت ہشیمؓ بن عتبہ۔ ابوحذیفہؓ
۱۱۔ حضرت عامرؓ بن ربیعۃ العنزی
۱۲۔ حضرت سہیلؓ بن بیضاء
۱۳۔ حضرت زیدؓ بن خطاب — برادرِ فاروقِ اعظمؓ
۱۴۔ حضرت ابوفکیہہ یسار ازدیؓ
۱۵۔ حضرت ابوقیسؓ بن حارث سہمی
۱۶۔ حضرت عبداللہؓ بن حُذافہ سہمی
۱۷۔ حضرت خالدؓ بن سعید اموی
۱۸۔ حضرت اخرمؓ اسدی
۱۹۔ حضرت معمرؓ بن عبداللہ
۲۰۔ حضرت عیاشؓ بن ابی ربیعہ
۲۱۔ حضرت سلمہؓ بن ہشام
۲۲۔ حضرت ولیدؓ بن ولید
(۲۰–۲۲) راہِ حق کے تین مسافر
۲۳۔ حضرت وہبؓ بن قابوس مزنی
۲۴۔ حضرت ذوالبجادینؓ
۲۵۔ حضرت بریدہؓ بن الحصیب
۲۶۔ حضرت نعیمؓ بن مسعود اشجعی
۲۷۔ حضرت عروہؓ بن مسعود ثقفی — ہم شبیہِ مسیحؑ
۲۸۔ حضرت عامرؓ بن اکوع
۲۹۔ حضرت اسلم حبشیؓ
۳۰۔ حضرت ابومحذورہ جمحیؓ
۳۱۔ حضرت حارثؓ بن ہشام
۳۲۔ حضرت نوفلؓ بن حارث
۳۳۔ حضرت عبداللہؓ بن ارقم زہری
۳۴۔ حضرت ابومحجن ثقفیؓ
۳۵۔ حضرت عبداللہؓ بن مُغفل مزنی
۳۶۔ حضرت حنظلہؓ بن ربیع — کاتبِ رسول اللہ
۳۷۔ حضرت عمروؓ بن مرۃ جہنی
۳۸۔ حضرت سعد الاسود سہمیؓ
۳۹۔ حضرت سُراقہ بن جعشم مدلجی
۴۰۔ حضرت عکرمہؓ بن عمرو مخزومی
۴۱۔ حضرت عثمانؓ بن ابی العاص ثقفی
۴۲۔ حضرت فراس الاقرع تمیمیؓ
۴۳۔ حضرت کعبؓ بن زہیر مزنی
۴۴۔ حضرت لبیدؓ بن ربیعہ عامری
۴۵۔ حضرت مہجعؓ بن صالح
۴۶۔ حضرت خنیسؓ بن حذافہ
۴۷۔ حضرت سعدؓ بن خولی
۴۸۔ حضرت ضماد الازدیؓ
۴۹۔ حضرت مسلمؓ بن حارث تمیمی
۵۰۔ حضرت زاہرؓ بن حرام اشجعی

۵۱۔ حضرت عمروؓ بن سراقہ عدوی
۵۲۔ حضرت اسعدؓ بن زرارہ انصاری
۵۳۔ حضرت ذکوانؓ بن عبدقیس الزرقی انصاری
۵۴۔ حضرت عبادہؓ بن صامت انصاری
۵۵۔ حضرت جابرؓ بن عبداللہؓ انصاری
۵۶۔ حضرت نعمان الاعرج انصاری رضؓ
۵۷۔ حضرت براءؓ بن معرور انصاری
۵۸۔ حضرت بشرؓ بن براءؓ انصاری
۵۹۔ حضرت اوسؓ بن ثابت انصاری
۶۰۔ حضرت انسؓ بن مالک انصاری خادم رسول اللہؐ
۶۱۔ حضرت مبشرؓ بن عبدالمنذر انصاری
۶۲۔ حضرت نعمانؓ بن مالک انصاری
۶۳۔ حضرت سعد بن عبادہ ساعدی انصاری
۶۴۔ حضرت حارثؓ بن صمہ انصاری
۶۵۔ حضرت براءؓ بن عازبؓ انصاری
۶۶۔ حضرت انسؓ بن نضر انصاری
۶۷۔ حضرت عبادؓ بن بشر انصاری
۶۸۔ حضرت جبارؓ بن صخر انصاری
۶۹۔ حضرت حارثہؓ بن سراقہ انصاری
۷۰۔ حضرت ابوالیسر کعبؓ بن عمرو انصاری
۷۱۔ حضرت محمدؓ بن مسلمہ انصاری
۷۲۔ حضرت عاصمؓ بن ثابت انصاری
۷۳۔ حضرت عبداللہؓ بن جبیر انصاری
۷۴۔ حضرت خواتؓ بن جبیر انصاری
۷۵۔ حضرت ثعلبہؓ بن عامر انصاری
۷۶۔ حضرت خلادؓ بن سوید انصاری
۷۷۔ حضرت خارجہؓ بن زید انصاری
۷۸۔ حضرت عتبانؓ بن مالک انصاری
۷۹۔ حضرت حبابؓ بن منذر انصاری
۸۰۔ حضرت جلیبیب انصاریؓ
۸۱۔ حضرت سلمہؓ بن سلامہ انصاری
۸۲۔ حضرت حنظلہؓ بن ابی عامر انصاری۔ غسیل الملائکہ
۸۳۔ حضرت منذرؓ بن عمرو انصاری
۸۴۔ حضرت عمرو الاصیرمؓ انصاری
۸۵۔ حضرت معنؓ بن عدی بلوی
۸۶۔ حضرت طلحہؓ بن البراء انصاری
۸۷۔ حضرت قیسؓ بن سعد ساعدی
۸۸۔ حضرت سعدؓ بن خیثمہ انصاری
۸۹۔ حضرت کعبؓ بن عجرہ بلوی
۹۰۔ حضرت سعدؓ بن حبتہ بلوی
۹۱۔ حضرت عویمؓ بن ساعدہ انصاری
۹۲۔ حضرت عبادؓ بن قیس انصاری
۹۳۔ حضرت زیدؓ بن دثنہ انصاری
۹۴۔ حضرت عمروؓ بن اخطب انصاری
۹۵۔ حضرت ثابتؓ بن دحداح بلوی
۹۶۔ حضرت عمیرؓ بن حمام انصاری
۹۷۔ حضرت زیادؓ بن سکن اشہلی انصاری
۹۸۔ حضرت عمارہؓ بن زیاد اشہلی انصاری
۹۹۔ حضرت ثعلبہؓ بن عنمہ انصاری
۱۰۰۔ حضرت عبداللہؓ بن زیدؓ انصاری۔ صاحب الاذان
۱۰۱۔ حضرت ابواسید انصاریؓ

ضخامت ۶۰۴ صفحات مجلد سنہری ڈائی دار، کاغذ کتابت طباعت عمدہ

# یہ تیرے پُراسرار بندے

اس کتاب میں اصحابِ صُفہ رضی اللہ عنہم کے عمومی حالات کے علاوہ مندرجۂ ذیل صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم اور دوسرے مشاہیرِ اُمّت کے تذکار شامل ہیں:

**اصحابِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم**

۱۔ حضرت عباس رضی اللہ عنہ بن عبدالمطلب عمِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم
۲۔ حضرت یاسر رضی اللہ عنہ بن عامر
۳۔ حضرت نُعیم النحّام رضی اللہ عنہ
۴۔ حضرت سلیط رضی اللہ عنہ بن عمرو
۵۔ حضرت ابوسبرۃ رضی اللہ عنہ بن ابی رہم
۶۔ حضرت طلیب رضی اللہ عنہ بن عمیر
۷۔ حضرت سائب رضی اللہ عنہ بن جمحی رضی اللہ عنہ
۸۔ حضرت ذوالشمالین رضی اللہ عنہ
۹۔ حضرت فضل رضی اللہ عنہ بن عباس رضی اللہ عنہ
۱۰۔ حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ
۱۱۔ حضرت مرثد رضی اللہ عنہ بن ابی مرثد غنوی رضی اللہ عنہ
۱۲۔ حضرت یزید رضی اللہ عنہ بن زمعہ
۱۳۔ حضرت عیاش رضی اللہ عنہ بن زہیر
۱۴۔ حضرت محمیہ رضی اللہ عنہ بن الجزء
۱۵۔ حضرت عقبہ رضی اللہ عنہ بن عامر جہنی
۱۶۔ حضرت عمران رضی اللہ عنہ بن حصین کعبی رضی اللہ عنہ
۱۷۔ حضرت علاء رضی اللہ عنہ بن عبداللہ حضرمی
۱۸۔ حضرت وہب رضی اللہ عنہ بن سعد عامری
۱۹۔ حضرت ربیعہ رضی اللہ عنہ بن اکثم اسدی
۲۰۔ حضرت سعد رضی اللہ عنہ بن خولہ
۲۱۔ حضرت القعقاع رضی اللہ عنہ
۲۲۔ حضرت قباث رضی اللہ عنہ بن اشیم کنانی
۲۳۔ حضرت نعمان رضی اللہ عنہ بن مقرن مزنی
۲۴۔ حضرت کرز رضی اللہ عنہ بن جابر فہری
۲۵۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ بن طلحہ عبدری
۲۶۔ حضرت عداس رضی اللہ عنہ
۲۷۔ حضرت عبداللہ بن جعفر رضی اللہ عنہ بحرالجود
۲۸۔ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ بن شہاب زہری
۲۹۔ حضرت سعید بن یربوع
۳۰۔ حضرت ہاشم رضی اللہ عنہ بن عتبہ
۳۱۔ حضرت ابن ابی اوفیٰ رضی اللہ عنہ
۳۲۔ حضرت مالک رضی اللہ عنہ بن التیہان انصاری
۳۳۔ حضرت عمرو رضی اللہ عنہ بن معاذ انصاری
۳۴۔ حضرت کلثوم رضی اللہ عنہ الہدم انصاری
۳۵۔ حضرت ثابت رضی اللہ عنہ بن جذع انصاری
۳۶۔ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ بن عبداللہ انصاری
۳۷۔ حضرت ابوالضیاح انصاری رضی اللہ عنہ
۳۸ حضرت عمیر رضی اللہ عنہ بن سلمہ انصاری

۳۹۔ حضرت نامحہؓ بن عمرو انصاری
۴۰۔ حضرت طفیلؓ بن مالک انصاری
۴۱۔ حضرت عقبہ الجہنیؓ
۴۲۔ حضرت سُلیمؓ بن عمرو انصاری
۴۳۔ حضرت عنترہؓ
۴۴۔ حضرت رافعؓ بن خدیج انصاری
۴۵۔ حضرت انیسؓ بن قتادہ انصاری
۴۶۔ حضرت نافعؓ بن وقش انصاری
۴۷۔ حضرت مسعودؓ بن ربیع القاری
۴۸۔ حضرت سَمرہؓ بن جُندب انصاری
۴۹۔ حضرت سعدؓ بن مالک خدری
۵۰۔ حضرت عقبہؓ بن عامر انصاری
۵۱۔ حضرت نضالہؓ بن عبید انصاری
۵۲۔ حضرت مخریقؓ
۵۳۔ حضرت زیدؓ بن سعنہ
۵۴۔ اصحابِ صُفّہ

## تابعین، تبع تابعین اور دوسرے مشاہیرِ اُمّت

۵۵۔ حضرت اویس قرنیؒ
۵۶۔ حضرت ابو عبید ثقفیؒ
۵۷۔ حضرت سعیدؒ بن مسیّبؒ
۵۸۔ حضرت سعید بن جبیرؒ
۵۹۔ حضرت صفوان بن سلیم زہریؒ
۶۰۔ حضرت عقبہ بن نافع فہریؒ
۶۱۔ قتیبہ بن مسلم باہلی
۶۲۔ حضرت امام ربیعۃ الرائیؒ
۶۳۔ حضرت عمرؒ بن عبدالعزیزؒ
۶۴۔ حضرت یحییٰ بن یعمر لیثیؒ
۶۵۔ حضرت عبداللہ بن مبارک مروزیؒ
۶۶۔ قاضی اسد بن فراتؒ
۶۷۔ شمس الائمہ سرخسیؒ
۶۸۔ شیخ عبداللہ بن یاسینؒ
۶۹۔ امام الحرمین جوینیؒ
۷۰۔ شیخ العصر علامہ ابو اسحاق شیرازیؒ
۷۱۔ امام عزالدین دمشقیؒ
۷۲۔ حضرت شمس تبریزیؒ
۷۳۔ مولانا جلال الدین محمد رومیؒ
۷۴۔ سلطان الپ ارسلان
۷۵۔ نظام الملک طوسیؒ
۷۶۔ شہید ملت حسین سفاقسیؒ
۷۷۔ شیخ محمد بن عبداللہ الحسنؒ
(مُلّائے سومالی لینڈ)



ضخامت ۶۴۰ صفحات، مجلد سنہری ڈائی دار۔ کاغذ کتابت طباعت عمدہ

سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کے

# پچاس صحابہ رضؓ

اس کتاب میں مندرجہ ذیل سے پچاس ۵۰ صحابہ کرام رضؓ کے حالات شامل ہیں

۱۔ حضرت عمار رضؓ بن یاسر رضؓ طیب المطیب
۲۔ حضرت شجاع رضؓ بن وہب
۳۔ حضرت عاقل رضؓ بن بکیر لیثی
۴۔ حضرت واقد رضؓ بن عبداللہ الیربوعی
۵۔ حضرت ابوبرزہ اسلمی رضؓ
۶۔ حضرت عبداللہ بن سہیل رضؓ
۷۔ حضرت ابوجندل بن سہیل رضؓ
۸۔ حضرت عبداللہ بن عمر رضؓ فقیہ الامت
۹۔ حضرت عبداللہ رضؓ بن عباس رضؓ ترجمان القرآن
۱۰۔ حضرت ابوہریرہ دوسی رضؓ
۱۱۔ حضرت شقران صالح رضؓ (مولیٰ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم)
۱۲۔ حضرت ثوبان رضؓ (مولیٰ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم)
۱۳۔ حضرت یسار نوبی رضؓ (مولیٰ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم)
۱۴۔ حضرت معیقیب رضؓ بن ابی فاطمۃ الدوسی، خاتم بردارِ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
۱۵۔ حضرت ذکوان بن جندب (صاحب البدن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم)
۱۶۔ حضرت عتبہ رضؓ بن اسید ثقفی
۱۷۔ حضرت مغیرہ رضؓ بن شعبہ ثقفی
۱۸۔ حضرت ہشام بن العاص سہمی
۱۹۔ حضرت خالد رضؓ بن ولید۔ سیف اللہ
۲۰۔ حضرت عمرو رضؓ بن العاص۔ فاتح مصر
۲۱۔ حضرت عبداللہ بن زبیر رضؓ شہسوار اسلام
۲۲۔ حضرت مغیرہ رضؓ بن حارث (ابوسفیان)
۲۳۔ حضرت ابوالعاص رضؓ بن ربیع (خویش رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم)
۲۴۔ حضرت یزید رضؓ بن ابوسفیان رضؓ
۲۵۔ حضرت عبیداللہ رضؓ بن عباس رضؓ
۲۶۔ حضرت زبرقان رضؓ بن بدر۔ ماہ نجد
۲۷۔ حضرت جارود رضؓ بن عمرو عبدی
۲۸۔ حضرت محمد رضؓ بن طلحہ رضؓ
۲۹۔ حضرت عبداللہ رضؓ بن بدیل
۳۰۔ حضرت حویطب رضؓ بن عبدالعزیٰ
۳۱۔ حضرت عباس رضؓ بن مرداس
۳۲۔ حضرت عبداللہ رضؓ بن عامر
۳۳۔ حضرت عمرو رضؓ بن سعید اموی
۳۴۔ حضرت سعید رضؓ بن العاص
۳۵۔ حضرت عباس رضؓ بن عبادہ انصاری
۳۶۔ حضرت حرام رضؓ بن ملحان انصاری
۳۷۔ حضرت حسیل الیمان رضؓ
۳۸۔ حضرت عبداللہ رضؓ بن زید بن عاصم انصاری
۳۹۔ حضرت سراقہ رضؓ بن عمرو انصاری
۴۰۔ حضرت زیاد رضؓ بن لبید انصاری
۴۱۔ حضرت حسان رضؓ بن ثابت انصاری شاعرِ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
۴۲۔ حضرت ابومسعود رضؓ بدری انصاری
۴۳۔ حضرت عبداللہ رضؓ بن انیس جہنی
۴۴۔ حضرت رفاعہ رضؓ بن رافع رضؓ انصاری
۴۵۔ حضرت زید رضؓ بن ثابت انصاری
۴۶۔ حضرت عبدالرحمٰن رضؓ بن جبر انصاری
۴۷۔ حضرت صرمہ رضؓ بن ابی انس انصاری
۴۸۔ حضرت سہل رضؓ بن حنیف انصاری
۴۹۔ حضرت نعمان رضؓ بن بشیر انصاری
۵۰۔ حضرت یامین رضؓ بن عمیر

ضخامت ۴۶۲ صفحات۔ مجلد۔ کاغذ کتابت طباعت
شہری ڈائی دار۔ قیمت
روپے

# طالب الہاشمی کی دوسری تالیفات

○ **یعقوب المنصور باللہ**۔ شمالی افریقہ کے نامور موحد فرمانروا یعقوب المنصور باللہ کے ولولہ انگیز حالاتِ زندگی۔ اس نے معرکۂ الارک میں صلیبیوں کو عبرتناک شکست دے کر اسپین پر پرچم اسلام بلند کر دیا۔ اپنی وسیع و عریض مملکت میں قرآن و سنت کی ترویج کی اور بدعات کا خاتمہ کر دیا، ضمناً مرابطین اور اس کے دور کے تمام اربابِ کمال کے حالات بھی بیان کر دیئے گئے ہیں۔۔۔ دلکش انداز بیاں۔

ضخامت ۲۵۹ صفحات۔ مجلد مع دیدہ زیب رنگین گرد پوش۔

○ **سلطان نورالدین محمود زنگیؒ**۔ جامع علم و عمل مجاہدِ کبیر سلطان نورالدین محمود زنگیؒ کے ولولہ انگیز حالات زندگی۔ ضخامت ۳۲۲ صفحات۔ مجلد مع رنگین گرد پوش

○ **الملک الظاہر بیبرس**۔ مصر کے مملوک فرمانروا کے تحیر خیز وقائع زندگی۔ اس نے مصر میں خلافتِ عباسیہ کا احیاء کیا، تاتاری غارتگروں کو عبرتناک شکست دی اور دشمنانِ اسلام کو کچل کر رکھ دیا۔ ضخامت ۲۹۶ صفحات۔ مجلد مع رنگین گرد پوش۔

○ **ملک شاہ سلجوقی**۔ آلِ سلجوق کے سب سے عظیم فرمانروا کے ولولہ انگیز حالاتِ زندگی۔ اس کا عہد تاریخ اسلام کا ایک درخشاں باب ہے۔ اس کے دور کے تمام اربابِ کمال کے حالات بھی شامل ہیں۔ اندازِ نگارش نہایت دلکش۔ ضخامت ۲۰۷ صفحات۔ مجلد مع رنگین گرد پوش۔

○ **اخلاقِ پیمبریؐ**۔ سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے اخلاقِ حسنہ نہایت ایمان افروز پیرائے میں۔ ضخامت ۲۸۸ صفحات۔۔۔

○ **معجزاتِ سرورِ کونینؐ**۔ سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے بیسیوں معجزات کا ایمان افروز تذکرہ۔ ضخامت ۲۰۲ صفحات۔۔۔

○ **ارشاداتِ دانائے کونینؐ**۔ خیر البشرؐ کے بیسیوں ارشادات کا مجموعہ جو ہماری فوز و فلاح کے ضامن ہیں۔ ضخامت ۲۰۸ صفحات۔

ان کے علاوہ رحمتِ عالمؐ کی شانِ جہانبانی، طائف ظلمت سے نور تک، امہات المومنینؓ، حکایاتِ صوفیہ، حکایاتِ رومی، حکایاتِ سعدی، تذکرۂ جامی، تذکرہ بابا فریدالدین گنج شکر، تذکرہ خواجہ اجمیریؒ، تذکرہ شاہ جیلانی اور دوسری کتابیں بھی اس پتہ سے طلب فرمائیے۔

**البدر پبلی کیشنز ۲۳۔ راحت مارکیٹ اردو بازار۔ لاہور**

